# احیائے خلافت

مئی ۲۰۱۳ جمادی الثانی ۱۴۳۴ھ

میرا انتخاب قتال فی سبیل اللہ

## میری منزل
## نظام خلافت

اس راز کو ایک فرنگی نے کیا فاش
ہر چند کہ دانا اسے کھولا نہیں کرتے

جمہوریت ایک طرز حکومت ہے کہ جس میں
بندوں کو گنا کرتے ہیں، تولا نہیں کرتے

# پاکستان کا دستور۔۔۔ایک کفری دستور

”وہ (لوگ جو) بالعموم دعویٰ کرتے ہیں کہ پاکستان ایک اسلامی ریاست بلکہ ”اسلام کا قلعہ“ ہے۔ حقیقت یہ ہے کہ ارباب حکومت کچھ بھی کہیں، نہ تو پاکستان ایک اسلامی ملک ہے، نہ ہی یہ کسی طرح ”دارالاسلام“ کہلا سکتا ہے، کیونکہ اس کا دستور ایک ”کفری دستور“ ہے۔ محض، نماز، روزے، جمعہ وعیدین کی ادائیگی سے کوئی خطہ دارالاسلام نہیں بن جاتا، وگرنہ تو عین اسی دلیل کی بنا پر یورپ اور امریکہ کے بھی بہت سے علاقے دارالاسلام قرار پائیں گے۔ (ایسی دلیلیں دینے والوں کے بارے میں قرآنی حکم یہ ہے کہ) ”یہ اس دن ایمان کی نسبت کفر سے زیادہ قریب تھے۔ منہ سے وہ باتیں کہتے ہیں جو ان کے دل میں نہیں ہیں اور جو کچھ یہ چھپاتے ہیں اللہ اس سے خوب واقف ہے“۔

مولانا ولی اللہ کا بلگرامیؒ (اعلام الاعلام)

ابو ہریرہؓ فرماتے ہیں ''نبی کریم ﷺ نے ہم سے غزوۂ ہند کا وعدہ فرمایا۔ (آگے ابو ہریرہؓ فرماتے ہیں) ''اگر مجھے اس میں شرکت کا موقع مل گیا تو میں اپنی جان و مال اس میں خرچ کردوں گا۔ اگر قتل ہوگیا تو میں افضل ترین شہداء میں شمار ہوگا اور اگر واپس لوٹ آیا تو ایک آزاد ابو ہریرہؓ ہوگا۔''

(السنن المجتبیٰ اور السنن الکبریٰ، للنسائی)

## تحریک طالبان پاکستان کا علمی، سیاسی اور عسکری ترجمان

# احیائے خلافت

مئی ۲۰۱۳ جمادی الثانی ۱۴۳۴ھ

| نمبر شمار | فہرستِ مضامین | صفحہ نمبر |
|---|---|---|
| ۱) | القرآن والسنۃ | ۲ |
| ۲) | اداریہ | ۴ |
| ۳) | جمہوریت اس دور کا صنمِ اکبر۔۔۔۔۔۔۔۔مولانا یوسف لدھیانویؒ | ۶ |
| ۴) | جاہلیت اور جمہوریت۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔ابو محمد خالد حقانی حفظہ اللہ | ۹ |
| ۵) | بلادِ شام کی بیٹیاں۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔مولانا عاصم عمر صاحب | ۱۲ |
| ۶) | بیان مولانا ولی الرحمن صاحب۔۔۔۔۔۔۔ | ۱۸ |
| ۷) | کیسی جمہوریت کیسی آمریت۔۔۔۔۔۔۔۔اوریا مقبول جان صاحب | ۲۱ |
| ۸) | شمالی وزیرستان میں چند دن۔۔۔۔۔۔۔۔خالد خان ملتانی | ۲۳ |
| ۹) | آزادیٔ ہند کا محرک مسلح قتال۔۔۔۔۔۔۔۔مولانا ثاقب صاحب | ۲۵ |
| ۱۰) | چیدہ چیدہ۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔ | ۲۷ |
| ۱۱) | مالی۔۔ اسلام کے خلاف صلیبیوں کا نیا محاذ۔۔ دوست محمد بلوچ | ۳۵ |
| ۱۲) | امن و اقتصاد۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔مولانا گل محمد صاحب | ۳۹ |
| ۱۳) | خبر نما۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔۔اسامہ عدنان | ۴۴ |
| ۱۴) | مجھے جہاد نے یوں سکھایا۔۔۔۔۔۔۔۔ عبد اللہ عزامؒ | ۴۵ |
| ۱۵) | دعوتِ خلافت اور منہجِ رسول۔۔۔۔۔۔مولانا عاصم عمر صاحب | ۴۹ |


### سرپرستِ اعلیٰ

امیر محترم حکیم اللہ محسود حفظہ اللہ

### نگرانِ اعلیٰ

کمانڈر عمر خالد خراسانی حفظہ اللہ

### مدیرِ اعلیٰ

مولانا صالح قسام صاحب حفظہ اللہ

ہمارا ای میل ایڈریس ہے:

Ihyaekhilafat@gmail.com

### زیرِ انتظام

مرکزی شعبہ نشر و اشاعت

تحریک طالبان پاکستان

# القرآن والسنہ

قال اللہ ُ تعالیٰ ''ان الحکم ُ الا للہ ''و قالَ تعالیٰ''وان احکم بینھم بما انزل اللہ''

ترجمہ:''حکم صرف اللہ ہی کا ہو گا'' ''اور فیصلہ کر وان کے مابین اللہ تعالیٰ کے نازل کر دہ قانون سے''

تشریح:آیت کریمہ میں اللہ تعالیٰ نے اعلان فرمایا ہے کہ انسانوں کے مابین تمام معاملات میں فیصل اور حکم خدائی قانون ہو گا، اور اس قانون کو ہمیشہ ایک بلند و بالا دستور کی حیثیت سے بر قرار رکھا جائیگا، اس لئے ضروری ہو گا کہ ریاست میں حاکم اور سب سے بلند درجہ اسی قانون کا ہو گا، حاکمان وقت اور حکومتِ وقت اسی نظام کے تحت ہو کر چلے گا، حکومت کے انتخاب سے لیکر انتظام ریاست تک تمام معاملات شریعت مطہرہ کی روشنی میں تکمیل پائینگے۔

اسلام میں حکومت کا نظام خلافت کہلا تا ہے، خلافت، امارت کبریٰ، اور امارت مومنین وغیرہ کے الفاظ مترادف ہیں، خلافت کا قیام ایک اہم مسئلہ ہے، صحابہ کرام رضی اللہ عنھم اجمعین نے حضور نبی کریم ﷺ کی تدفین پر بھی اس کو مقدم رکھا، صحیح مسلم شریف میں ایک حدیث نقل کی گئی ہے'' من مات ولیس في عنقه بیعة مات میتة جاهلیة '' (رواه مسلم من حدیث لابن عمر مرفوعا)یعنی جو شخص مر گیا اور اسکے گردن میں بیعت کا قلادہ نہیں تھا تو وہ جاہلیت کی موت مرا۔ خلافت کا قیام واجب ہے، امام سعد الدین رحمہ اللہ نے اپنی کتاب مقاصد کے متن میں اس کے وجوب چہار وجوہات سے ثابت کیا ہے(۱)صحابہ کرام کا اجماع(۲)اسکے ذریعے واجب یعنی اقامتِ حدود اور اسلامی سرحدوں کی حفاظت جیسے واجبات کا قیام موقوف ہے اور جس پر واجب موقوف ہو وہ واجب ہو تا ہے۔(۳)اس میں جلب منفعت اور دفع مضرت ہے اور یہ واجب ہے(۴)کتاب وسنت سے اس کی اطاعت کا وجوب۔ اسلام میں خلیفہ کا تقرر تین طریقوں سے ہو تا ہے، شرح مواقف میں ہے ''وانها تثبتُ بالنص من الرسول ومن الامامِ السابق بالاجماعِ و تثبتُ ببیعة اهل الحل والعقدعند اهل السنة والجماعة''ترجمہ: یہ امامت رسول کی طرف سے نص یا سابقہ امام کی طرف سے نص کے ذریعے ثابت ہوتی ہے تمام مذاھب میں، اسی طرح اہل سنت والجماعت کے نزدیک اہل حل وعقد کی بیعت سے بھی ثابت ہوتی ہے

حاکم کے تقرر کے اسلامی طریقے کے علاوہ اور بہت سارے طریقے زمانہ قدیم سے چلے آرہے ہیں، کسی زمانے میں مذہبی پیشوا سلطنت اور ملک کا بڑا ہو تا تھا، بعض قوموں کے بارے میں یہ بات مشہور ہے کہ وہاں کسی کے سر پر پرندہ آکر بیٹھ جاتا تو وہ بادشاہ ہو تا، ہمارے معاصر زمانے میں اسلام کے علاوہ جو مشہور طریقہ رائج ہے وہ جمہوریت ہے، جمہوریت میں زیادہ لوگوں کی بات بلا تنقید مانی جاتی ہے اور اکثریت جس کو صحیح کہے وہ صحیح ہو گا، اور وہ جس کو حاکم بنائے وہ حاکم ہو گا۔ اکثریت کے لئے علم، مذہب یا پیشے کے اعتبار سے کوئی قید نہیں ہے، بلکہ مطلق اکثریت کی بات چلتی ہے چاہے وہ کوئی بھی ہو۔ اسی کے بارے میں مرحوم اقبال نے فرمایا تھا کہ جمہوریت میں افراد گنے جاتے ہیں تولے نہیں جاتے۔

بعض لوگ اسلامی نظام کو بھی جمہوریت کہتے ہیں اور کچھ لوگ جمہوریت کیساتھ اسلامی نظام کو جمع کر رہے ہیں یعنی اسلامی جمہوریت، پہلے نظریے کے حامل افراد کے موقف کا غلط ہونا واضح اس لئے ہے کہ خلافت کے قیام کے طرق ہم نے پہلے ذکر کئے جو جمہوریت سے سو فیصد مختلف ہے کیونکہ خلافت میں ملک کے تمام افراد کی رائے نہیں لی جاتی؛ بلکہ چند مخصوص افراد ہوتے ہیں جو اپنے علم و عمل اور ورع و تقوٰی کے اعتبار سے معاشرے میں نمایاں مقام رکھتے ہیں۔ اور جہاں تک اس بات کا تعلق ہے کہ ان دونوں میں امتزاج ہو جائے تو یہ خیال بیکار اس وجہ سے کہ دو متباین چیزوں میں اتحاد و اتفاق کی کوشش کرنا ایک سعی لاحاصل ہی ہے۔ خلافت میں تو تمام مسلمان ایک اسلامی جھنڈے کے تحت جمع ہونگے، جبکہ جمہوریت می ہر ملک کے مسلمان دوسرے ممالک کے مسلمانوں سے جدا ہونگے اور ملک کے اندر کفار یہود و نصاریٰ اور مشرکین مسلمانوں کے برابر ہونگے۔ لہٰذا نہ تو جمہوریت مشرف بہ اسلام ہو سکتی ہے اور نہ خلافت جمہوریت ہے۔

علامہ ماوردی رحمہ اللہ تعالیٰ نے امام منتخب کرنے والے کی تین صفات ذکر فرمائی ہیں، وہ فرماتے ہیں: ''فَأَمَّا أَهْلُ الِاخْتِيَارِ فَالشُّرُوطُ الْمُعْتَبَرَةُ فِيهِمْ ثَلَاثَةٌ : أَحَدُهَا الْعَدَالَةُ الْجَامِعَةُ لِشُرُوطِهَاوَالثَّانِي : الْعِلْمُ الَّذِي يُتَوَصَّلُ بِهِ إلَى مَعْرِفَةِ مَنْ يَسْتَحِقُّ الْإِمَامَةَ عَلَى الشُّرُوطِ الْمُعْتَبَرَةِ فِيهَ وَالثَّالِثُ : الرَّأْيُ وَالْحِكْمَةُ الْمُؤَدِّيَانِ إلَى اخْتِيَارِ مَنْ هُوَ لِلْإِمَامَةِ أَصْلَحُ وَبِتَدْبِيرِ الْمَصَالِحِ أَقْوَمُ وَأَعْرَفُ''(الاحکام السلطانیة صفحہ ۴)ترجمہ: جو امام منتخب کرنے والے ہیں ان میں تین باتوں کا پایا جانا ضروری ہے(۱)عدالت اپنے تمام شروط کیساتھ(علماء کرام نے عدالت کے مفہوم کو اس طرح بیان کیا ہے: العدالة في اللغة الاستقامة وفي الشریعة عبارة عن الاستقامة علی طریق الحق بالاجتناب عما هو محظور دینا(التعریفات للجرجانی ِصفحہ ۱۹۱)یعنی عدالت یہ ہے کہ دین میں ممنوعہ کاموں سے بچا جائے اور راہِ حق پر استقامت کے ساتھ چلتے رہے۔)(۲)علم جس سے انسان

یہ معلوم کر سکے کہ کون امامت کا مستحق ہے اور کس میں امامت کی شرائط پائی جاتی ہیں (۳) رائے اور حکمت جس سے اس شخص کو پہچان سکے کہ کون امامت کے لئے مناسب ہے اور مصلحت کو صحیح سمجھتا ہے۔

مذکورہ بالا شرائط اہل حل وعقد کے اوصاف ہوتے ہیں، اور یہ شرائط ایسی ہیں کہ جس پر ہر کس وناکس پورا نہیں اُتر سکتا، آیئے دیکھتے ہیں کہ جمہوریت اور ہمارے اسلامی جمہوریت میں اہل اختیار کے لئے کیا شرائط ہیں؟ اور شریعت کے ان شرائط کا کتنا لحاظ رکھا جاتا ہے؟ ہمارے آئین میں اس بارے میں کوئی شرط نہیں ہے بلکہ مرد، عورت، ہیجڑا، مسلمان، کافر ہندو عیسائی مشرک یہودی سکھ، سب کو امام منتخب کرنے کا حق حاصل ہوتا ہے۔ اگر مذکورہ بالا طبقات کوئی امام منتخب کرلے تو ظاہر ہے وہ پھر امیر المؤمنین تو نہیں ہوگا بلکہ امیر الیہود والنصاریٰ والہنود وغیر ذالک من الکفار الذین اختاروہ ہوگا۔

یہ تو انتخاب کرنے والوں کے لئے شرائط تھیں، امام ماوردی رحمہ اللہ نے امام کے لئے درج ذیل شرائط بیان فرمائی ہیں:۔

(۱) عدالت (۲) علم (۳) سلامۃ الحواس (۴) سلامۃ الاعضاء (۵) صاحب الرائے (۶) صاحب الشجاعہ (۷) قریشی ہونا

علماء کرام نے ان شرائط کے بارے میں یہ وضاحت کی ہے کہ اگر یہ تمام موجود نہ ہوں اور اکثر پائے جاتے ہوں تب بھی اس شخص کا امام بننا صحیح ہے، لیکن اگر جمہوریت میں دیکھے تو وہاں ان شرائط میں سے کوئی شرط بھی نہیں ہے، اگر کسی ملک نے مجبور ہو کر یہ قید لگائی بھی ہے تو وہ صرف کاغذ کی حد تک ہے کیونکہ خارج میں ان قیود کو نافذ کیا جاتا تو پھر جمہوریت، جمہوریت نہ رہتی۔ یہی وجہ ہے کہ ہمارے ایوانوں میں کسی پاک دامن شخص کی رسائی مشکل سے ہوتی ہے، اور اکثر نامور زانی، چور اور ڈاکو ان سیٹو پر براجمان نظر آتے ہیں۔

اسی طرح جمہوریت اور خلافت میں ایک کھلا تضاد اس اصول سے بھی واضح ہوتا ہے کہ خلافت میں طلبِ عہدہ ایک مذموم عمل تصور کیا جاتا ہے، ارشاد نبوی ﷺ ہے'' إننا لا نولي هذا من سأله ولا من حرص عليه '' ( رواه الشيخان،والفظ للبخاری) یعنی ہم یہ کام اس شخص کے حوالہ نہیں کرتے جو اس کو طلب کرے یا اس کی حرص رکھے۔ جبکہ جمہوریت کا آغاز اسی سے ہے کہ گھر گھر جا کر لوگوں سے منت وزاری کی جاتی ہے کہ ووٹ ہمیں دیدو۔

جمہوریت اور خلافت وامامت میں فرق وتباین واضح ہے، اس کے باوجود خلافت میں جمہوریت کا اندراج یا دونوں میں برابری اور ہم آہنگی پیدا کرنا عقل کو گالی دینے سے ہی تعبیر کیا جاسکتا ہے۔ ہم اللہ تعالیٰ سے دعا کرتے ہیں کہ وہ مسلمانانِ عالم کو خلافت کے جھنڈے تلے جمع فرمائے اور جمہوریت کے گندہ، اسلام دشمن اور بیہودہ نظام سے مسلمانوں کو چھٹکارا نصیب فرمائے۔ آمین

## قال النبی ﷺ

عن ابن عباس رضی اللہ عنہ قال قال رسو ل اللہ ﷺ ''لما اُ صیب اخوانکم باحد جعل اللہ ارواحھم فی جوف طیر ٍ خضر تردُ انھار الجنۃ تأکل ُ من ثمارھا وتأوی الیٰ قنادیل ِ من ذھبٍ معلقٍ فی ظل العرش فلما وجدو طیب مأکلھم ومشربھم ومقیلھم قالو من یبلغُ عنّا اخواننا انااحیاء فی الجنۃ نرزقُ لئلا یزھدو فی الجھاد ولا ینکلو عند الحرب ،فقال اللہ سبحانہ انا اُ بلغھم عنکم قال فأنز ل اللہ '' وَلَا تَحْسَبَنَّ ٱلَّذِينَ قُتِلُواْ فِى سَبِيلِ ٱللَّهِ أَمْوَٰتًاۢ ۚ بَلْ أَحْيَآءٌ عِندَ رَبِّهِمْ يُرْزَقُونَ '' ترجمہ: ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے ارشاد فرمایا ''جب تمہارے بھائی احد میں شہید ہوئے تو اللہ تعالیٰ نے ان کے ارواح سبز پرندوں کے سینوں میں ڈالا جو جنت کی نہروں کے پاس آتی ہیں اور جنت کے پھل کھاتی ہیں، اور سونے کے ایسے قندیلوں میں رہتی ہیں جو عرش کے نیچے آویزاں ہیں، جب ان (شہداء) نے یہ بہترین کھانا پینا اور رہائش دیکھی تو انہوں نے کہا کہ کون ہوگا جو ہمارے بھائیوں کو ہماری طرف سے یہ پیغام پہنچائے کہ ہم جنت میں زندہ ہیں اور ہمیں یہاں کھلایا جاتا ہے، تاکہ وہ جہاد سے بے رغبتی اختیار نہ کریں اور جنگ کے وقت سستی کا مظاہرہ نہ کریں۔ تو اللہ تعالیٰ نے فرمایا کہ میں آپ کی طرف سے یہ پیغام پہنچادونگا، پھر فرمایا (نبی ﷺ نے) کہ اللہ تعالیٰ نے آیت ولا تحسبن ۔۔۔۔۔۔ یعنی ان لوگوں کو مردہ مت خیال کرنا جو اللہ کی راہ میں قتل کیے گئے، بلکہ وہ تو زندہ ہیں اور انہیں رزق دی جاتی ہے۔

# خلافت اور جمہوریت میں جاری کشمکش

جمہوری نظام کے تحت ایک منتخب حکومت نے اپنی جمہوری مدت پوری کی اور دوسری حکومت کے انتخاب کے لئے الیکشن قریب آرہے ہیں،انتخابات میں جو جماعت اکثریت حاصل کرلے وہ آئندہ پانچ سال کے لئے ملک کی بسط وکشاد کی مالک ہوگی ،جمہوریت جس کی بدعت انقلاب فرانس کے بعد اقوام عالم میں پھیل چکی ہے جمہوریت کے ماننے والے اسے انسانی ذہنی ارتقا کی انتہا سمجھتے ہیں اور یہ نظریہ رکھتے ہیں کہ انسان مسلسل اپنے لئے بہترین نظام کا انتخاب کرتارہا یہاں تک کہ جمہوریت جیسے کامیاب نظام حکومت کا اس نے انتخاب کیا۔لیکن حقیقت یہ ہے کہ جمہوریت مغربی فلسفیانہ ذہنیت کا اختراع ہے جو مغربی عیسائی دنیا میں کلیسا اور عیسائی تھیوکریسی سے تنگ آنے والوں نے کلیسا سے آزادی کی غرض سے ایجاد کیا،اور اپنے ماسبق کی طرح یہ نظام بھی آسمانی وحی کی ہدایت سے محروم ہے،انسان چاہے قابلیت کے جس حد تک بھی پہنچ جائے لیکن وہ بشری تقاضوں کے تحت غلطی سے مبرا نہیں ہوسکتا جب تک وہ آسمانی ہدایت سے فیض یاب نہ ہو۔لہٰذا جمہوریت اگر ظاہراً کچھ ایسی صفات رکھتی ہیں جس سے لوگوں کو سہولت ہے تو اس کا قطعاً یہ مطلب نہیں کہ یہ نظام اس قابل ہے کہ تمام انسانیت اس پر چل کر دنیا وآخرت میں کامیاب وکامران ہوجائے ،بلکہ اس نظام نے تو انسانیت کو اخلاقی پستی،معاشرتی بگاڑ، جنسی بے راہ روی،عصمت فروشی اور جسم فروشی جیسے مکروہ اعمال میں ڈبو دیا۔

جمہوریت نام ہے آزادی کا یعنی اپنے آپ کو ہر قید وبند سے نکال کر زندگی گزارنا،جمہوریت والے یہی کہتے ہیں کہ السنطۃ للشعب وحدہ یعنی چلے عوام کی،جو دل میں آئے کرو،جبکہ خلافت کہتی ہے کہ قانون صرف خدا کا ان الحکم الا للہ ،جمہوریت نے اپنے مدمقابل خلافت کو آخری بار ۱۹۲۳ء میں ترکی میں زیر کیا تھا،اس کے بعد پوری دنیا کو جمہوریت نے اپنی لپیٹ میں لیا تھا اور جس نے سر مو اس پر اعتراض کیا وہ ملامت ٹھہرتا،لیکن روس کے خلاف جہاد نے اہل اسلام کے دلوں کو محبتِ جہاد سے بھر دیا اور پوری دنیا میں جہاد اور مجاہدین کی تعداد بڑھنے لگی ،لیکن روس جنگ کے اختتام تک عالمگیر خلافت کی سوچ کمزور تھی اور عام خیال یہی تھا کہ شریعت افغانستان تک ہی محدود رہے گی لیکن جب افغانستان پر صلیبی یلغار ہوئی تو اس شر میں پنہاں یہ خیر دنیا کے سامنے آئی کہ اسلام ایک مستقل ضابطہ حیات ہے اور اسلام میں اپنا ایک طرز حکومت ہے جسے خلافت کہتے ہیں اور یہ تمام اسلامی ممالک کی ایک ہی سرحد تسلیم کرتا ہے نہ کہ ہر ملک کی الگ الگ سرحد،یہ سوچ جہادی حلقوں میں اندر ہی اندر بڑھ رہی تھی اور رفتہ رفتہ مجاہدین نے اپنی صفوں کو وسعت دی اور خلافت کے لئے ایک عالمی جہاد کا اغاز ہوگیا،افغانستان سے نکل کر پاکستان ،یمن ،صومالیہ،عراق،مالی،مشرقی ترکستان،نائجیریا اور الجزائر تک ایک ہی سوچ کیساتھ پھیل گیا کہ جمہوریت نہیں خلافت !

یہ جمہوریت کے لئے ایک بڑے حریف کا مقابلہ ہے،جمہوریت کے داعیوں نے اپنی تجوریاں کھول دی ہیں اور ماہانہ اربوں ڈالر جمہوریت کی حمایت میں نچھاور کرتے ہیں جبکہ خلافت کے داعیوں نے بھی کمر کس لی ہے اور اپنے جانوں کو نچھاور کررہے ہیں۔خلافت اپنی داعیوں کو نظریہ اور سوچ دیکر لڑارہا ہے جبکہ جمہوریت سفلی خواہشات،مال ودولت اور دنیا کے ناپائیدار عیش وعشرت کے ذریعے میدان میں اُتار رہی ہے لیکن ظاہر ہے کہ نظریہ انسان کے جسم وجاں کو متاثر کرتا اور پھر کسی بھی قربانی کے لئے اپنے اپ کو پیش کرنا ایک آسان اور سہل کام بن جاتا ہے،یقین یہی ہے کہ نظریہ خلافت ہی اس جنگ میں سرخرو ہوکر نکلے گی جبکہ جمہوریت انشا اللہ اپنی موت آپ مرے گی۔ہم عوام الناس سے یہ اپیل کرتے ہیں کہ اس مغربی نظام سے دور رہ کر یہ ثابت کریں کہ ہمیں جمہوریت نہیں بلکہ خلافت کا عادلانہ نظام چاہیئے ،یہ سیاستدان ایک مرتبہ پھر آپ کے دروازے پر آکر آپ سے ووٹ کی منتیں کرینگے،لیکن یاد رکھنا چاہیئے کہ یہ وہی لوگ ہیں جو تمہارے ووٹ کے ذریعے پارلیمنٹ پہنچ جاتے ہیں اور پھر آپ ان کے منہ دیکھنے کے لئے ترستے ہوں،ان کی دلوں میں آپ کی کوئی قدر وقیمت نہیں ہے،انہیں اگر فکر ہے تو اپنی دولت،عزت اور شہرت کی۔

# غیر سنجیدہ حکومتی رویہ اور مذاکرات کی ناکامی

تحریک طالبان پاکستان نے حکومت کے ساتھ مذاکرات کی پیش کش کی تھی، جسے ملک کے تمام سنجیدہ حلقوں نے سراہا اور عوام وخواص میں یہ امید پیدا ہوئی کہ شاید اب حکمران ،خفیہ اور فوجی ادارے اپنی غلط پالیسیوں پر نظر ثانی کرے اورامریکی منحوس جنگ سے علیحدہ ہو جائینگے، کئی سیاسی جماعتوں نے بھی اس پیش کش کا خیر مقدم کیا اور حکومتی اداروں پر زور دیا کہ وہ طالبان کے ساتھ مذاکرات کا آغاز کریں،اس سلسلے میں جمیعت علماء اسلام نے ایک آل پارٹیز کانفرنس کا انعقاد بھی کیا جس میں ۲۸ جماعتوں نے فوج اور حکومتی اداروں پر زور دیا کہ وہ مذاکرت کی میز پر آئیں اور اس موقع سے فائدہ اُٹھائے ،لیکن پہلے کی طرح اب بھی ملک کے زمامِ اقتدار پر قابض خفیہ ہاتھوں نے اس موقع کو بھی ضائع کیا۔اس موقف سے ایک طرف اگر سیاسی جماعتی کی بے وقعتی ظاہر ہورہی تو دوسری ان خفیہ اداروں کے عزائم کا بھی پتہ چلتا ہے جو امریکی اشاروں کے بغیر کوئی کام انجام نہیں دے سکتے۔

تحریک طالبان پاکستان نے میڈیا پر اعلان کرکے اس پیش کش کو واپس لیا، بعض لوگوں اس پیش کش کو یوں پیش کررہے تھے گویا کہ یہ تحریک کی ایک کمزوری ہے حالانکہ یہ پاکستانی فوج اور خفیہ اداروں پر اتمامِ حجت تھا، تاکہ آئندہ کے لیے یہ لوگ پھر اپناز ہریلہ زبان استعمال نہ کریں اور عوام الناس کو گمراہ کریں، لیکن اب الحمدللہ پاکستانی قوم یہ بات جان چکی ہے کہ یہ امن دشمن یہی خفیہ ادارے اور پاکستانی فوج ہی ہے ،جو ہر بات میں امریکی اجازت کو لازمی سمجھتے ہیں۔تحریک نے اب نئے سرے سے کاروائیوں کا آغاز کیا ہے اور الحمدللہ اس بار پہلے سے زیادہ منظم انداز میں کاروائیاں ہوگی۔

# الیکشن کے موقع پر تحریک طالبان پاکستان کی طرف سے اعلان

الیکشن کے موقع پر تمام کارکنان کو یہ ہدایت کی گئی ہے کہ وہ امریکی حمایتی تین سیکولر اسلام دشمن پارٹیوں ایم۔کیو۔ایم،اے۔این۔پی اور پاکستان پیپلز پارٹی کو نشانہ بنائے۔عوامی نیشنل پارٹی اپنے قیام سے تاحال اسلام اور پاکستان دشمنی میں ملوث ہے ،افغانستان پر جب سوویت یونین نے جارحیت کی تو انہوں نے روسیوں کا ساتھ دیا اور ان سے پیسے لیکر پاکستان میں عوام الناس کو ٹارگٹ بناتے رہے ،صرف اس وجہ سے کہ روس کے لیے افغانستان میں آسانی پیدا کرسکے ، پھر جب امریکی حملہ آور ہوئے تو انہوں نے امریکیوں کا ساتھ دیا،اور آج تک ان کے ساتھ اس جنگ میں اسلام کے خلاف کھڑے ہیں ،پیپلز پارٹی کی حالت بھی ان سے مختلف نہیں ،انہوں نے پہلے ملک میں کمیونزم کی تحریک چلائی ، پھر ملک کو دو ٹکڑے کیا اور اب امریکی جنگ میں فرنٹ لائن میں کھڑے ہیں۔ایم کیو ایم تو کھلم کھلا کہہ رہی ہے کہ ہمیں اسلام نامنظور ہے ،اگر ایک طرف یہ لوگ اسلام کے مخالف ہیں تو دوسری جانب انہوں نے کراچی کے عوام کا جینا بھی دوبھر کردیا ہے ،ہزاروں علماء کے قاتل آج بھی ان کی سرپرستی میں آزادانہ گھوم رہے ہیں، آئے روز دینی مدارس کے لیے مشکلات پیدا کرنا اور اسلامی مدارس کے طلبہ کو ہراساں کرنا ان کی جماعت کے اولین مصروفیات ہیں، ہر روز سڑک کے کنارے کسی بیگناہ مسلمان کی بوری بند لاش پڑی ہوتی ہے۔انشاءاللہ اب اللہ کی پکڑ قریب ہے جو ہزاروں مظلومین کی صدا بن کر دربار خداوندی سے قبولیت حاصل کرچکی ہے اور اب انشاءاللہ ظالم کیفرکردار تک پہنچیں گے۔

# جمہوریت اس دور کا صنمِ اکبر

**مولانا یوسف لدھیانویؒ**

بعض غلط نظریات قبولیتِ عامہ کی ایسی سند حاصل کر لیتے ہیں کہ بڑے بڑے عقلاء اس قبولیت عامہ کے آگے سر ڈال دیتے ہیں۔ وہ یا تو ان غلطیوں کا ادراک ہی نہیں کر پاتے یا اگر ان کو غلطی کا احساس ہو بھی جائے تو اس کے خلاف لب کشائی کی جرأت نہیں کر سکتے۔ دنیا میں جو بڑی بڑی غلطیاں رائج ہیں انکے بارے میں اہل عقل اسی المیہ کا شکار ہیں۔ مثلاً بت پرستی کو لیجئے خدائے وحدہ لاشریک کو چھوڑ کر خود تراشیدہ پتھروں اور مورتیوں کے آگے سر بسجود ہونا کس قدر غلط اور باطل ہے۔ انسانیت کی اس سے بڑھ کر توہین و تذلیل کیا ہو گی کہ انسان کو، جو اشرف المخلوقات ہے، بے جان مورتیوں کے سامنے سرنگوں کر دیا جائے اور اس سے بڑھ کر ظلم کیا ہو گا کہ حق تعالیٰ شانہ کے سامنے مخلوق کو شریک عبادت کیا جائے۔ لیکن مشرک برادری کے عقلاء کو دیکھو کہ وہ خود تراشیدہ پتھروں، درختوں، جانوروں وغیرہ کے آگے سجدہ کرتے ہیں۔ تمام تر عقل و دانش کے باوجود ان کا ضمیر اس کے خلاف احتجاج نہیں کرتا اور نہ وہ اس میں کوئی قباحت محسوس کرتے ہیں۔ اسی غلط قبولیتِ عامہ کا سکہ آج "جمہوریت میں چل رہا ہے۔ جمہوریت دورِ جدید کا وہ صنمِ اکبر ہے جس کی پرستش اول اول دانیان مغرب نے شروع کی۔ چونکہ وہ آسمانی ہدایت سے محروم تھے اس لئے ان کی عقلِ نارسا نے دیگر نظام ہائے حکومت کے مقابلہ میں جمہوریت کا بت تراش لیا اور پھر اس کو مثالی طرزِ حکومت قرار دے کر اس کا صور اس بلند آہنگی سے پھونکا کہ پوری دنیا میں اس کا غلغلہ بلند ہوا یہاں تک کہ مسلمانوں نے بھی تقلیدِ مغرب میں جمہوریت کی مالا جپنی شروع کر دی۔ کبھی یہ نعرہ بلند کیا گیا کہ "اسلام جمہوریت کا علمبردار ہے" اور کبھی "اسلامی جمہوریت" کی اصطلاح وضع کی گئی، حالانکہ مغرب جمہوریت کے جس بت کا پجاری ہے اس کا نہ صرف یہ کہ اسلام سے کوئی تعلق نہیں بلکہ وہ اسلام کے سیاسی نظریہ کی ضد ہے۔ اس لئے اسلام کے ساتھ جمہوریت کا پیوند لگانا اور جمہوریت کا مشرف بہ اسلام کرنا صریحاً غلط ہے۔ سب جانتے ہیں کہ اسلام نظریہ خلافت کا داعی ہے جس کی رو سے اسلامی مملکت کا سربراہ آنحضرت ﷺ کے خلیفہ اور نائب کی حیثیت سے اللہ تعالیٰ کی زمین پر احکام الٰہیہ کے نفاذ کا ذمہ دار قرار دیا گیا ہے۔

چنانچہ مسند الہند حکیم الامت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رحمہ اللہ تعالیٰ خلافت کی تعریف ان الفاظ میں کرتے ہیں: **مسئلہ در خلافت** ھی الریاسۃ العامہ فی التصدی لاقامۃ الدین باحیاء العلوم الدینیہ واقامۃ ارکان الاسلام والقیام بالجھاد وما یتعلق بہ من ترتیب الجیوش والفرض للمقاتلۃ واعطاءھم من الفیئ والقیام بالقضاء واقامۃ الحدود ورفع المظالم والامر بالمعروف والھی عن المنکر نیابۃ عن النبی □ (ازالۃ الخفاء، ص۲) ترجمہ: خلافت کے معنی ہیں، آنحضرت ﷺ کی نیابت میں دین کو قائم (اور نافذ) کرنے کے لئے مسلمانوں کا سربراہ بننا۔ (۱) دینی علوم کو زندہ رکھنا (۲) ارکانِ اسلام کو قائم کرنا (۳) جہاد کو قائم کرنا اور متعلقات جہاد کا انتظام کرنا، مثلاً لشکروں کا مرتب کرنا مجاہدین کو وظائف دینا اور مالِ غنیمت ان میں تقسیم کرنا (۴) قضا و عدل کو قائم کرنا، حدود شرعیہ کو نافذ کرنا اور مظالم کو رفع کرنا (۵) امر بالمعروف اور نہی عن المنکر کرنا۔

اس کے برعکس جمہوریت میں عوام کی نمائندگی کا تصور کارفرما ہے۔ چنانچہ جمہوریت کی تعریف ان الفاظ میں کی جاتی ہے۔ "جمہوریت وہ نظامِ حکومت ہے جس میں عوام کے چنے ہوئے نمائندوں کی اکثریت رکھنے والی سیاسی جماعت حکومت چلاتی ہے اور عوام کے سامنے جواب دہ ہوتی ہے"۔ گویا اسلام کے نظام خلافت اور مغرب کے تراشیدہ نظامِ جمہوریت کا راستہ پہلے ہی قدم پر الگ الگ ہو جاتا ہے چنانچہ، خلافت، رسول اللہ ﷺ کی نیابت کا تصور پیش کرتی ہے اور جمہوریت عوام کی نیابت کا نظریہ پیش کرتی ہے۔

خلافت مسلمانوں کے سربراہ پر اقامت دین کی ذمہ داری عائد کرتی ہے یعنی اللہ تعالیٰ کی زمین پر اللہ کا دین قائم کیا جائے اور اللہ کے بندوں پر، اللہ تعالیٰ کی زمین پر اللہ تعالیٰ کے مقرر کردہ نظام عدل کو نافذ کیا جائے۔ جبکہ جمہوریت کا نہ خدا اور رسول سے کوئی واسطہ ہے نہ دین اور اقامتِ دین سے کوئی غرض ہے

۔اس کا کام عوام کی خواہشات کی تکمیل ہے اور وہ ان کے منشاء کے مطابق قانون سازی کی پابند ہے۔

اسلام منصب خلافت کے لئے خاص شرائط عائد کرتا ہے، مثلاً مسلمان ہو ،عاقل وبالغ، سلیم الخواص ہو، مرد ہو، عادل ہو، احکام شرعیہ کا عالم ہو، جبکہ جمہوریت ان شرائط کی قائل نہیں۔ جمہوریت یہ ہے کہ جو جماعت بھی عوام کو سبز باغ دکھا کر اسمبلی میں زیادہ نشستیں حاصل کرلے اسی کو عوام کی نمائندگی کا حق ہے۔ جمہوریت کو اس سے بحث نہیں کہ عوامی اکثریت حاصل کرنے والے ارکان مسلمان ہیں یا کافر، نیک ہیں یا بد، متقی وپرہیزگار ہیں یا فاجر وبدکار، احکام شرعیہ کے عالم ہیں یا جاہل مطلق اور لائق ہیں یا کندہ ناتراش ۔الغرض جمہوریت میں عوام کی پسند ناپسند ہی سب سے بڑا معیار اور اسلام نے جن اوصاف وشرائط کا کسی حکمران میں پایا جانا ضروری قرار دیا، وہ عوام کی حمایت کے بعد سب لغو اور فضول ہیں اور جو نظامِ سیاست اسلام نے مسلمانوں کے لئے وضع کیا ہے وہ جمہوریت کی نظر میں محض بیکار اور لایعنی ہے ۔(نعوذ باللہ)

خلافت میں حکمران کے لئے بالاتر قانون، کتاب وسنت ہے اور اگر مسلمانوں کا اپنے حکام کے ساتھ نزاع ہو جائے تو اس کو اللہ ورسول ﷺ کی طرف رد کیا جائے گا اور کتاب وسنت کی روشنی میں اس کا فیصلہ کیا جائے گا جس کی پابندی راعی اور رعایا دونوں پر لازم ہوگی۔ جبکہ جمہوریت کا فتوٰی یہ ہے کہ مملکت کا آئین سب سے مقدس دستاویز ہے اور تمام نزاعی امور میں آئین ودستور کی طرف رجوع لازم ہے۔ حتیٰ کہ عدالتیں بھی آئین کے خلاف فیصلہ صادر نہیں کرسکتیں۔

لیکن ملک کا دستور اپنے تمام تر تقدس کے باوجود عوام کے منتخب نمائندوں کے ہاتھ کا کھلونا ہے۔ وہ مطلوبہ اکثریت کے بل بوتے پر اس میں جو چاہیں ترمیم وتنسیخ کرتے پھریں، ان کو کوئی روکنے والا نہیں اور مملکت کے شہریوں کے لئے جو قانون چاہیں بناڈالیں، کوئی ان کو پوچھنے والا نہیں۔ یاد ہو گا کہ انگلینڈ کی پارلیمنٹ نے دو مردوں کی شادی کو قانوناً جائز قرار دیا تھا اور کلیسا نے انکے فیصلے پر صاد فرمایا تھا۔ چنانچہ عملاً دو مردوں کا کلیسا کے پادری نے

نعوذ باللہ حال ہی میں پاکستان کی ایک محترمہ کا بیان اخبارات کی زینت بنا تھا کہ جس طرح اسلام نے ایک مرد کو بیک وقت چار عورتوں سے شادی کی اجازت دی ہے اسی طرح ایک عورت کو بھی اجازت ہونی چاہئے کہ وہ بیک وقت چار شوہر رکھ سکے۔ ہمارے یہاں جمہوریت کے نام پر مرد وزن کے مساوات کے جو نعرے لگ رہے ہیں، بعید نہیں کہ جمہوریت کا نشہ کچھ تیز ہو جائے اور پارلیمنٹ میں یہ قانون بھی زیر بحث آجائے۔ ابھی گزشتہ دنوں پاکستان ہی کے ایک بڑے مفکر کا مضمون اخبارات میں شائع ہوا تھا کہ شریعت کو پارلیمنٹ سے بالاتر قرار دینا قوم کے نمائندوں کی توہین ہے کیونکہ قوم نے اپنے منتخب نمائندوں کو قانون سازی کا مکمل اختیار دیا ہے۔ ان صاحب کا یہ عندیہ جمہوریت کی صحیح تفسیر ہے جس کی رو سے قوم کے منتخب نمائندے شریعت اسلامی سے بھی بالاتر قرار دیئے گئے ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ پاکستان میں ''شریعت بل'' کئی سالوں سے قوم کے منتخب نمائندوں کا منہ تک رہا ہے لیکن آج تک اسے شرفِ پذیرائی حاصل نہ ہو سکا۔ اس کے بعد کون کہہ سکتا ہے کہ اسلام مغربی جمہوریت کا قائل ہے ؟

تمام دنیا کے عقلاء کا قاعدہ ہے کہ کسی اہم معاملے میں اس کے ماہرین سے مشورہ لیا جاتا ہے۔ اسی قاعدے کے مطابق اسلام نے انتخاب خلیفہ کی ذمہ داری اہل حل وعقد پر ڈالی ہے جو رموز مملکت کو سمجھتے ہیں اور یہ جانتے ہیں کہ اس کے لئے موزوں ترین شخصیت کون سی ہو سکتی ہے۔ جیسا کہ حضرت علی کرم اللہ وجہ نے فرمایا تھا''انما الشوزی للمہاجرین والانصار'' ''خلیفہ کے انتخاب کا حق صرف مہاجرین وانصار کو حاصل ہے''۔ لیکن بت کدہ جمہوریت کے برہمنوں کا فتوٰی یہ ہے کہ حکومت کے انتخاب کا حق ماہرین کو نہیں بلکہ عوام کو ہے۔ دنیا کا کوئی کام اور منصوبہ ایسا نہیں جس میں ماہرین کے بجائے عوام سے مشورہ لیا جاتا ہو۔ کسی معمولی سے معمولی ادارے کو چلانے کے لئے بھی اس کے ماہرین سے مشورہ طلب کیا جاتا ہے۔ لیکن یہ کیسی ستم ظریفی ہے کہ حکومت کا ادارہ (جو تمام اداروں کی ماں ہے اور مملکت کے تمام مسائل جس کے قبضے میں ہیں، اس کو) چلانے کے لئے ماہرین سے نہیں بلکہ عوام سے رائے لی جاتی ہے۔ حالانکہ عوام کی ننانوے فیصد اکثریت یہی نہیں جانتی کہ حکومت

کیسے چلائی جاتی ہے، اس کی پالیسیاں کیسے مرتب کی جاتی ہیں اور حکمرانی کے اصول و آداب اور نشیب و فراز کیا کیا ہیں۔ ایک حکیم و دانا کی رائے کو ایک گھسیارے کی رائے کے ہم وزن شمار کرنا اور ایک کندہ ناتراش کی رائے کو ایک عالی دماغ مدبر کی رائے کے برابر قرار دینا، یہ وہ تماشا ہے جو دنیا کو پہلی بار جمہوریت کے نام سے دکھایا گیا ہے۔

درحقیقت ''عوام کی حکومت' عوام کے لئے اور عوام کے مشورے سے'' کے الفاظ محض عوام کو الو بنانے کے لئے وضع کئے گئے ہیں۔ ورنہ واقعہ یہ ہے کہ جمہوریت میں نہ تو عوام کی رائے کا احترام کیا جاتا ہے اور نہ عوام کی اکثریت کے نمائندے حکومت کرتے ہیں۔ کیونکہ جمہوریت میں اس پر کوئی پابندی عائد نہیں کی جاتی کہ عوام کی حمایت حاصل کرنے کے لئے کون کون سے نعرے لگائے جائیں گے اور کن کن ذرائع کو استعمال کیا جائے گا۔ عوام کی ترغیب و تحریص کے لئے جو ہتھکنڈے بھی استعمال کئے جائیں، ان کو گمراہ کرنے کے لئے سبز باغ بھی دکھائے جائیں اور انہیں فریفتہ کرنے کے لئے جو ذرائع بھی استعمال کئے جائیں وہ جمہوریت میں سب روا ہیں۔

اب ایک شخص خواہ کیسے ہی ذرائع اختیار کرے، اپنے حریفوں کے مقابلے میں زیادہ ووٹ حاصل کرنے میں کامیاب ہو جائے، وہ ''عوام کا نمائندہ'' شمار کیا جاتا ہے حالانکہ عوام بھی جانتے ہیں کہ اس شخص نے عوام کی پسندیدگی کی بناء پر زیادہ ووٹ حاصل نہیں کئے، بلکہ روپے پیسے سے ووٹ خریدے ہیں، دھونس اور دھاندلی کے حربے استعمال کئے ہیں اور غلط وعدوں سے عوام کو دھوکہ دیا ہے۔ لیکن ان تمام چیزوں کے باوجود یہ شخص نہ پیسے روپے کا نمائندہ کہلاتا ہے، دھونس اور دھاندلی کا منتخب شدہ اور نہ جھوٹ، فریب اور دھوکہ دہی کا نمائندہ شمار کیا جاتا ہے، چشم بد دور! یہ قوم کا نمائندہ کہلاتا ہے ۔ انصاف کیجئے کہ ''قوم کا نمائندہ'' اسی قماش کے آدمی کو کہا جاتا ہے اور کیا ایسے شخص کو ملک و قوم سے کوئی ہمدردی ہو سکتی ہے؟

عوامی نمائندگی کا مفہوم تو یہ ہونا چاہئے کہ عوام کسی شخص کو ملک و قوم کے لئے مفید ترین سمجھ کر اسے بالکل آزادانہ طور پر منتخب کریں، نہ اس امیدوار کی طرف سے کسی قسم کی تحریض و ترغیب ہو، نہ کوئی دباؤ ہو، نہ برادری اور قوم کا واسطہ ہو، نہ روپے پیسے کا کھیل ہو، الغرض اس شخصیت کی طرف سے اپنی نمائش کا کوئی سامان نہ ہو اور عوام کو بے وقوف بنانے کا اس کے پاس کوئی حربہ نہ ہو۔ قوم نے اس کو صرف اور صرف اس بنا پر منتخب کیا ہو کہ یہ اپنے علاقے کا لائق ترین آدمی ہے۔ اگر ایسا انتخاب ہوا کرتا تو بلاشبہ یہ عوامی انتخاب ہوتا اور اس شخص کو قوم کا منتخب نمائندہ کہنا صحیح ہوتا لیکن عملاً جو جمہوریت ہمارے ہاں رائج ہے، یہ عوام کے نام پر عوام کو دھوکہ دینے کا ایک کھیل ہے اور بس۔

کہا جاتا ہے کہ جمہوریت میں عوام کی اکثریت کو اپنے نمائندوں کے ذریعہ حکومت کرنے کا حق دیا جاتا ہے۔ یہ بھی محض ایک پر فریب نعرہ ہے ورنہ عملی طور پر یہ ہو رہا ہے کہ جمہوریت کے غلط فارمولے کے ذریعہ ایک محدود سی اقلیت، اکثریت کی گردنوں پر مسلط ہو جاتی ہے! مثلاً فرض کر لیجئے کہ ایک حلقہ انتخاب میں ووٹوں کی کل تعداد دو لاکھ ہے، پندرہ امیدوار ہیں، ان میں سے ایک شخص تیس ہزار ووٹ حاصل کر لیتا ہے جن کا تناسب دوسرے امیدواروں کو حاصل ہونے والے ووٹوں سے زیادہ ہے حالانکہ اس نے صرف سولہ فیصد حاصل کئے ہیں۔ اس طرح سولہ فیصد کے نمائندے کو ۸۴ فیصد پر حکومت کا حق حاصل ہوا۔ فرمایئے! یہ جمہوریت کے نام پر ایک محدود اقلیت کو غالب اکثریت کی گردنوں پر مسلط کرنے کی سازش نہیں تو اور کیا ہے ؟ چنانچہ اس وقت مرکز میں جو حکومت قوس لمن الملک بجا رہی ہے، اس کو ملک کی مجموعی آبادی کے تناسب سے ۳۳ فیصد کی حمایت بھی حاصل نہیں لیکن جمہوریت کے تماشے سے نہ صرف وہ جمہوریت کی پاسبان کہلاتی ہے بلکہ نے ایک عورت کو ملک کے سیاہ و سفید کا مالک بنا رکھا ہے۔ اس

الغرض، جمہوریت کے عنوان سے ''عوام کی حکومت، عوام کے لئے'' کا دعویٰ محض ایک فریب ہے اور اسلام کے ساتھ اس کی پیوندکاری فریب در فریب ہے۔ اسلام کا جدید جمہوریت سے کوئی تعلق نہیں، نہ جمہوریت کو اسلام سے کوئی واسطہ ہے۔ ضدان لا یجتمعان (یہ دو متضاد جنسیں ہیں جو اکٹھی نہیں ہو سکتیں)۔

# جاہلیت اور جمہوریت

ابو محمد خالد حقانی حفظہ اللہ

جاہلیت جہل سے ماخوذ ہے اور بے علمی کو کہا جاتا ہے، ایک ایسا معاشرہ جو علم سے عاری ہو، اس کو جاہلی معاشرہ کہا جاتا ہے۔ نبی اکرم ﷺ کی بعثت سے پہلے جاہلیت پوری دنیا پر چھائی ہوئی تھی اور انسان اللہ جل کے علاوہ انسانوں، پتھروں، ستاروں اور شیاطین کی پوجا کرتا تھا۔ آج بھی جب جاہلیت کا تذکرہ ہوتا ہے تو ذہن میں اسی زمانے کا تصور آتا ہے، لیکن حقیقت یہ ہے کہ جاہلیت صرف وہ نہیں تھا، بلکہ جاہلیت ایک وصف ہے اور جس زمانے اور معاشرے میں بھی یہ وصف پائی جائے تو وہ دور جاہلیت کا دور ہوگا اور وہ معاشرہ جاہلی کہلائے گا۔ مفسر قرآن حضرتِ ابن عباس رضی اللہ عنہ سے جب آیت "وقرن في بيوتكن ولا تبرجن تبرج الجاهلية الاولىٰ" کے بارے میں پوچھا گیا کہ کیا کوئی دوسری جاہلیت بھی ہے، تو آپ نے فرمایا "مارأيت الاولىٰ الا ولهُ أخرىٰ" یعنی ہر اول کا آخر ہوتا ہے، لہٰذا پہلی جاہلیت کے مقابلے میں ایک دوسری جاہلیت بھی ہوگی۔

تاریخ اپنے آپ کو دہراتی ہے، جاہلیت اولیٰ کی طرح آج پھر جاہلیت عصری لبادہ اوڑھ کر دوبارہ آیا ہے، آج کی جاہلیت کل کی جاہلیت ہی کی طرح ہے، عصر حاضر کی جاہلیت چاہے کتنا بھی علم کا دعویٰ کیوں نہ کریں بہر حال وہ جاہلیت ہی ہے کیونکہ وہ آسمانی ہدایت اور وحی سے محروم ہے۔ آسمانی وحی سے عاری معقولات اور کھوکھلے دلائل کو کبھی بھی شریعت اسلامی علم تسلیم نہیں کرتا، یہی وجہ ہے کہ شیطان لعین جب اللہ کے حکم "اسجدو لادم" کے مقابلے میں عقلی دلیل "خلقتني من نار وخلقتهُ من طين" لے کر آیا تو اس کو کسی صورت علم قرار نہیں دیا بلکہ وہ ان جاہلانہ دلائل سے ملعون ومطرود ہوکر جاہلیت کا سردار ٹھرا۔ آج کی جاہلیت کا دعویٰ ہے کہ وہ ایک ایسا معاشرہ تشکیل دیتا ہے جو علم پر مبنی اور ایک لکھاپڑھا معاشرہ ہوتا ہے، لیکن یہ ایک فریب ہی ہے کہ جہل کو علم کی صورت میں پیش کیا جاتا ہے، اس کی مثال ابلیس کے اس دھوکے کی طرح ہے، جس کے ذریعے اس نے حضرت آدم علیہ السلام اور حضرت حواء علیہا السلام کو دھوکہ دیا اور دھوکہ دہی کر کے قسم کھایا کہ میں آپ کا خیر کواہ ہوں "وقاسمهما انی لكما من النصحين" اور اس شجر (درخت) کو جو، حضرت آدم علیہ السلام کو جنت سے نکالنے والی اور بادشاہت جیسے زندگی لینے والی تھی، کو شجرۃ الخلد (جنت میں ہمیشہ رکھنے والی درخت) اور شجرۃ الملک (حکومت اور بادشاہت والی درخت) قرار دیا "ہل ادلكما على شجرة الخلد وملک لا يبلیٰ"۔

اس سے پتہ چلا کہ جاہلیت کا وطیرہ ہے کہ اشیاء کو اپنے اضداد سے موسوم کرتا ہے یعنی کسی شے کو اپنے ضد کا نام دیتا ہے اچھائی کو برائی، دھوکے اور غدر کو نصیحت اور ذلت ورسوائی کو عزت کا نام دیتا ہے، یہی وجہ ہے کہ ابوجہل بن ہشام جس کو اسلام اور پیغمبر اسلام نے ابوجہل یعنی جہل کے باپ اور سردار کا نام دیا، اہل جاہلیت (اہل مکہ) اس کو ابو الحکم (حکمت اور علم والے) کے نام سے پکارتے تھے۔ مطلب یہ کہ آج کی جاہلیت بالکل وہی جاہلیت ہے اور کسی صورت اپنے ذاتی صفت (جہل) سے جدا نہیں ہوسکتی جس طرح آگ سے حرارت جدا نہیں ہوسکتی، ہر چند کہ وہ یہ دعوکریں کہ وہ علم ہے جہل نہیں اور نصحیت ہے ذلت نہیں

جمہوریت اور سیکولرزم جو انسان کو یہ باور کرادیتا ہے کہ وہ انسان کو علم اور خیر دیتا ہے وہ سر تاپا شر ہے اور انسان کو بھلائی کے نام پر تباہی وبربادی کے کھڈے میں ڈال دیتا ہے کیونکہ جمہوریت نام ہے عوام کی حکومت کا یعنی ایک ایسا معاشرہ جس میں زندگی گزارنے کے لئے اصول وضوابط کی قانون سازی کا مکمل اختیار انسان کو ہوتا ہے اور انسانی زندگی کے تمام شعبوں کے لئے انسان ہی قانون سازی کرتا ہے اور حقیقت یہ ہے کہ انسان جاہل ہے وہ اپنے تمام مفادات کو نہیں جانتا، چہ جائیکہ وہ دوسرے

انسانوں کی ضروریات اور مفادات معلوم کرکے اس کے لئے قانون بنا سکے ،پس انسان جو قانون بنائے گا وہ جاہلانہ قانون ہو گا اوراس سے اس کی دنیاو اخرت کی تباہی ہو گی ،یہی وجہ ہے کہ کمیونزم جس پر لینن اور سٹالن جیسے نقباء بڑے ناز کرتے تھے اوراسے لوگوں کی بھلائی اور انہیں ظلم و ستم کی چکی سے نکلنے کے لئے واحد راستہ اور نظام سمجھتے تھے ،چند دن بعد خود وہ کمیونزم ناکام ہوئی اور خود اس کے نقباء نے رد کیا اور روسی صدر گورباچوف نے یہ اعتراف کیا کہ کمیونزم ایک ناکام نظام ہے جو انسان کی ضروریات کو پورا نہیں کر سکتا۔ کمیونزم کی وجہ سے خاندانی نظام کی بربادی کے بارے میں لکھتے ہیں کہ آج میں بوڑھا ہوں اور میرے ہاتھ کانپ رہے ہیں لیکن مجھے پتہ نہیں ہے کہ میرا بیٹا کہاں ہے ؟۔

یہ ہے انسانی نظر کی کوتاہ بینی کا واضح شاہد !انسانوں کا بنایا گیا قانون ببانگِ دہل اعلان کر رہا ہے کہ انسان اپنی ضروریات اور حوائج کا درست اندازہ نہیں لگا سکتا۔ اور نہ وہ ایسے نظام کی تخلیق پر قادر ہے جو آسمانی ہدایت کے بغیر انسانیت کو فلاح و بہبود کی راہ پر گامزن کر سکے۔

جبکہ دوسری طرف خلاّقِ عالم قانون سازی کے اس حساس عمل کو اپنے لئے ثابت کر رہا ہے ارشاد ہے ''ان الحکم ُ الا للہ ''کیونکہ وہی ذات انسانی مشینری کا صانع اور بنانے والا ہے اور یہ بات بدیہی الثبوت ہے کہ دنیا میں جس مشینری کو بھی چلانا ہو تو انہی اصول کا لحاظ رکھا جائے گا جو اس مشینری ساز کمپنی نے مرتب کئے ہوں۔ لہٰذا جب انسان کو بنانے والی اللہ جلّ شانہ کی ذات ہے تو اس کی ضروریات ، امراض اور ادویات بھی وہی جانتا ہے۔ لہٰذاایک خدائی احکامات ہی انسان کی فلاح کا ضامن ہو سکتے ہے ۔ارشاد باری تعالیٰ ہے ''ومن یبتغ غیر الاسلام دیناً فلن یقبل َ منہ وھو فی الاخرہ من الخاسرین ''

جیسا کہ ہم نے ذکر کیا قانون سازی کے لیے علمِ کلی ضروری ہے ، اللہ جلّ شانہُ انسان سے سوال کرتا ہے ''ءانتم اعلم ُ ام اللہ ''اور پھر دوسری جگہ فرماتے ہیں''واللہ ُ یعلم ُ وانتم لا تعلمون ''لہٰذا قانون سازی کا حق خصوصیت کے ساتھ اللہ تعالیٰ کو ہی حاصل ہے ،انسان اپنے ناقص علم کے بنیاد پر جو قانون وضع کرے گا وہ جاہلی قانون ہی ہو گا۔

آج کل ان جاہلی قوانین نے انسان کو انسانیت سے نکال کر اسے ایک جنگلی درندے کے حقوق دیے ، آزادی اور مساوات کے نام پر انہوں نے انسان کو ایک درندہ بنادیا،یہ جہل ہے یا علم جس نے انسان کو انسان کو مادر پدر آزاد کیا۔ماں باپ کا فرق ختم ہو گیا اور آزادی کے نام پر جنسی آزادی کو فروغ دے کر حیوانیت اور انسانیت کا فرق ختم کیا،اگر یہ حقوق ہیں اور یہ ترقی ہے تو اس کے لئے تو پھر کسی تعلیم کی ضرورت نہیں ہے کیونکہ جانوروں نے اپنے حقوق بغیر کسی تعلیم کے حاصل کیے ہیں۔

عصرِ حاضر کی جاہلیت اور جاہلیتِ اولیٰ کے درمیان کوئی فرق نہیں ہے ،وہ خواندگی کیا جو ناخواندہ درندے کے ساتھ تمہارا فرق ختم نہ کرے ،وہ خواندگی کسی صورت علم نہیں ہے جو انسان کو انسان کی غلامی کی دعوت دیتا ہے ،وہ خواندگی کسی صورت علم نہیں و اس کو اپنی بیوی پر غیرت کرنے سے روکتا ہے،اور وہ خواندگی کیسا علم ہے جو ناقص العقل اور اہل صنف عورت کو مرد کا سربراہ بناتا ہے، کیا یہ واضح جہل اور جاہلیت نہیں ہے ؟؟!!

جس طرح ابو الجاہلیت ابلیس نے بھلائی کے نام پر حضرت آدم اور حوا علیہاالسلام کو دھوکہ دیکر ان کو جنت سے نکالا اسی طرح آج بھی آزادی کے نام پر انسان کو انسانوں کی غلامی میں جھونکا ،جس طرح اس نے ان کو جنت سے نکالا ، آج کی جاہلیت ہمیں جنت میں جانے سے روکتی ہے۔ اور جس طرح اس نے ان کو وہ درخت دکھاکر ان کے کپڑے اُتارے''فلما ذاقا الشجرۃ بدت لھما سوآتھما''اسی طرح آج کی جاہلیت نے بھی فیشن کے نام پر انکے کپڑے نکال دیے ہیں۔

**جاہلیت کے چار ارکان اور جمہوریت**

قرآنِ کریم نے جاہلیت کے چار ارکان بیان کیے ہیں، جن پر جاہلیت کی عمارت کا کل سہارا ہے۔

۱۔ حکم الجاہلیۃ

۲۔ تبرج الجاہلیۃ

۳۔ ظن الجاہلیۃ

۴۔ حمیۃ الجاہلیہ

**جاہیت کا پہلا رکن اور جمہوریت**

جاہلیت کا پہلا رکن حکم الجاہلیۃ ہے یعنی جاہلیت پر مبنی قانون، یہ وہ قانون ہے جو اللہ کے ماسوا نے بنایا ہو، اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں "افحکم الجاہلی یبغون ومن احسن ُ من اللہ حکماًلقوم یوقنون" امام حسن بصری رحمہ اللہ جاہلی حکم کی تعریف یوں فرماتے ہیں "من حکم بغیر ماانزل اللہ فحکمہُ الجاھلیۃ" یعنی جس نے اللہ کے نازل کردہ قانون کے علاوہ کسی قانون پر فیصلہ کیا تو اس کا حکم اور فیصلہ جاہلی ہے اور جمہوریت میں یہ ایک اصل الاصول ہے کہ انسان کو فیصلہ سازی کا اختیار ہونا چاہیے تاکہ اسی قانون پر وہ پھر فیصلے کریں، جمہوریت کی تعریف بھی ان الفاظ میں کی جاتی ہے "عوام کی حکومت عوام پر عوام کے لیے" خلاصہ یہ کہ جمہوریت اس دور جدید کی جاہلیت ہے جس کی بنیاد حکم الجاہلیۃ پر ہے۔

**جاہلیت کا دوسرا رکن اور جمہوریت**

جاہلیت کا دوسرا رکن تبرج الجاہلیۃ ہے، تبرج کا مطلب یہ ہے کہ عورتوں کو گھروں سے ایسے طریقے سے نکالا جائے جو معاشرے میں فتنے اور فحاشی پھیلانے کا سبب بن جائے، مسلمانوں کو اپنی طرف مائل کر کے گناہ کے کاموں میں آسانی ہو۔

جمہوریت کی صورت میں آج کی جاہلیت کا زیادہ زور اسی پہلو پر ہے، جہاں جمہوریت زیادہ وہاں فحاشی اور عریانی اسی نسبت سے زیادہ زوروں پر ہے۔ جس کی واضح مثال مغربی ممالک میں مادر پدر آزادی ہے کہ نہ ماں کا پتہ نہ باپ معلوم!!

**جاہلیت کا تیسرا رکن اور جمہوریت**

جاہلیت کا تیسرا رکن ظن الجاہلیۃ ہے، ظن الجاہلیۃ یہ ہے کہ کفار اور منافقین مسلمانوں کے بارے میں ان کی دنیاوی مال و اسباب کی کمی کی وجہ سے انہیں مغلوب اور شکست خوردہ سمجھنا۔ جیسا کہ منافقین نے غزوہ احد کے موقع پر مسلمانوں کی عارضی شکست کے بارے میں کہا مشہور کیا تھا، جواب میں اللہ تعالیٰ نے آیت نازل فرمائی "یظنون باللہ ظن الجاہلیۃ" آج کے مادی دور میں تو اس طرح کے افکار کو بہت زیادہ پھیلایا جاتا ہے۔ اور اکثریت کی رائے سے یہ ثابت کرنے کی کوشش کی جاتی ہے کہ اسلام اکثریت کا مطالبہ نہیں ہے، اور اکثریت شریعتِ اسلامیہ نہیں چاہتی۔

**جاہلیت کا چوتھا رکن اور جمہوریت**

جاہلیت کا چوتھا رکن حمیۃ الجاہلیۃ ہے، حمیۃ الجاہلیہ قومی اور علاقائی تعصب کو کہا جاتا ہے، خصوصاً جب یہ اسلام کے مد مقابل ہو، جمہوریت میں جغرافیائی اعتبار سے تقسیم کا اعتبار کیا جاتا ہے اس وجہ سے ایک مخصوص علاقے کے لوگوں کے بارے میں بھائی چارے اور رواداری کا درس دیا جاتا ہے، یعنی ایک مخصوص علاقے کے لوگ چاہے وہ کسی مذہب سے بھی تعلق رکھتے ہوں وہ آپ کی ہمدردی کے مستحق ہونگے، جبکہ اس علاقے سے باہر کے لوگ چاہے وہ مسلمان کیوں نہ وہ کسی طرح بھی آپ کے احسان اور ہمدردی کے مستحق نہیں ہونگے۔

جمہوریت میں یہ رکن بدرجہ ءاتم پایا جاتا ہے، پاکستان میں جاری جہاد کا بڑا سبب بھی یہ ہے کہ یہاں کے حکمران اور فوج کہتی ہے کہ وہ مجاہدین جو دوسرے ملکوں سے آئے ہیں، وہ اس لائق نہیں کہ یہاں رہائش

اختیار کر سکیں، کیونکہ وہ ہمارے ملک کے نہیں ، جبکہ اسی ملک میں ہندو، عیسائی اور یہودیوں کو رہنے کی اجازت ہے اور انہیں ہر قسم کی سہولت میسر ہے۔ سب سے پہلے پاکستان کے نعرہ کے پیچھے بھی یہی جاہلی سوچ کار فرما تھی کہ پاکستان کو اسلام، قرآن اور جہاد سب کچھ پر مقدم کیا گیا۔ اسی طرح پشتون کا نعرہ بھی لگایا گیا، کہ پشتون سب کچھ ، اگرچہ اسلام کے مخالف ہوں، اور دیگر اقوام اگرچہ اسلام کے خادم ہوں لیکن چونکہ پختون نہیں اسلیے ان کے ساتھ کسی قسم کی بھلائی روا نہیں۔

جب یہ بات ثابت ہوئی کہ جمہوریت میں جاہلیت کے تمام ارکان بطریقہ اتم موجود ہیں تو اب یہ تسلیم کرنا پڑے گا کہ یہ جمہوریت ایک جاہلی نظام ہے اور یہ کسی صورت اسلام سے مطابقت نہیں رکھتی۔ اسی طرح اس سے بڑی جہل کیا ہوگی کہ اس نظام سے یہ اُمیدیں وابستہ کی جائیں کہ اس سے اسلامی شریعت کا نفاذ ہو جائے گا، جہل کے اندھیروں میں اسلام کے نورانی احکامات ڈھونڈنا کسی طور پر قرینِ قیاس نہیں ہے اور جابرانہ وظالمانہ نظام میں اسلام کا عدل بے نظیر تلاش کرنا عاقل کا کام نہیں ہے۔

اے میرے مسلمان بھائی! میری آپ سے یہ دردمندانہ اپیل ہے کہ آج انتخابات کے ایام میں یہ بھیڑ کی شکل میں بھیڑیے کہیں آپ کو ناصحانہ تقریروں پر دھوکہ نہ دیں، ان کے دلوں میں آپ کے لیے کوئی بھلائی اور خیر نہیں ہے۔ یہ صرف دولت کے پجاری ہیں جو ہمیشہ اسلامی نظامِ خلافت کی راہ میں رکاوٹ بنے ہیں، ان سے اپنے آپ کو بچاؤ، یہ آستین کے سانپ ہیں، چھیاسٹھ سال تک ہم نے انہیں آزمایا، اب پوری قوم یہ تجربہ بار بار کر چکی ہے کہ انہوں نے ہر بار ہمارے ساتھ وعدے کیے اور پھر اپنے وعدوں کو بھول گئے ، اگر یہ لوگ قومی دولت کو بھی عوامی فلاح وبہبود پر خرچ کر چکے ہوتے تو آج ہماری قوم کی یہ حالت نہ ہوتی۔

لہٰذا اے میرے مسلمان بھائی! ان سے دور رہو، ووٹ نامی لعنت سے اپنے آپ کو بچاؤ، اگر آج تم ان کے دھوکے میں پھنس گئے تو یاد رکھنا کہ یہ عذر کام نہیں دے گا، فرعون نے اپنے قوم کو بیوقوف بنایا تھا، لیکن اللہ جلّ نے انہیں معاف نہیں کیا ''فاستخف قومه فاطاعوه انهم كانو اقوماً فسقين ''

وماعلينا الاالبلاغ

جہاد کرنا تم پر فرض کر دیا گیا ہے اور تم طبعاً ناپسند معلوم ہوتا ہے اور یہ بات ممکن ہے کہ تم کسی امر کو ناپسند کرو، وہ تمہارے حق میں خیر ہو اور یہ بھی ممکن ہے کہ تم کسی امر کو بہتر سمجھو اور وہ تمھارے حق میں باعث خرابی ہو اور اللہ تعالیٰ جانتا ہے اور تم نہیں جانتے۔ (البقرہ)

# سرزمینِ شام کی بیٹیاں۔۔۔۔۔۔ لٹی ہے چادرِ عصمت کوئی تو ہو

**مولانا عاصم عمر صاحب**

انبیاء کی سرزمین، سرزمینِ شام، آج جس کا چپہ چپہ، قریہ قریہ، اہلِ سنت والجماعت کے خون سے رنگین ہے، ام المؤمنین، حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی روحانی بیٹیوں کی چیخوں نے اسکی خوبصورت وادیوں کے حسن پر خزاں کا موسم طاری کر دیا ہے، جوانوں کو گرفتار کرکے جیلوں میں ٹھونس دیا گیا ۔۔۔بوڑھوں کو انکی بستیوں ہی میں گلیوں اور چوکوں پر لہو لہان کیا گیا، جبکہ ۔۔جبکہ۔۔۔۔سنیوں کی بہنوں اور بیٹیوں کو۔۔۔۔وہ اپنے ساتھ اٹھا کر لے گئے۔۔۔۔جیلوں میں اجتماعی زیادتی ۔۔۔ایک کے بعد ایک گروہ در گروہ۔۔۔۔کائنات کی ذلیل ترین مخلوق اہلِ سنت کی ازلی دشمن۔۔۔۔۔عمرو عثمان، علی وحسن اور حسین رضی اللہ عنہم کی قاتل قوم۔۔۔۔سنیوں کی ان پاکدامن بیٹیوں کو چھاپوں کے دوران اور ایک جیل سے دوسری جیل منتقلی کرتے ہوئے۔۔۔اپنے تاریخی بغض وحسد کا نشانہ بناتی ہے۔۔۔شاید سنیوں کی نفرت کا جو الاؤ انکے جد امجد ابن سبا نے انکے دلوں میں بھڑکایا تھا وہ کچھ ٹھنڈا ہوسکے۔۔۔۔۔اہلِ سنت کا خون پی کر پھلنا پھولنا جنکے ایمان کا حصہ ہے ۔۔۔۔۔شام کے سنیوں کا خون پی کر شاید انکا ایمان اور مضبوط ہو جائے۔۔۔

ڈیڑھ سال سے زائد ہو چلا انبیاء کی سرزمین ایک ارب سے زائد اس امت کے جوانوں کو رو رہی ہے۔۔۔۔اہلِ فن، اہلِ علم، اہلِ اقتدار۔۔۔۔ان سب کی غیرت کے مردار ہو جانے پر سرزمینِ شام نوحہ کناں ہے۔۔۔انبیاء کی سرزمین پر اٹھنے والے بے شمار جنازے شام کے اہلِ سنت کے نہیں ۔۔۔۔۔جنازے تو ان لوگوں کی غیرت، حمیت اور ایمان کے اٹھ رہے ہیں جو ایک کافر کے مرنے پر تڑپ اٹھتے ہیں لیکن امی عائشہ کے بیٹوں پر امی عائشہ کے دشمن جو ظلم ڈھا رہے ہیں اس پر سارا عالمِ اسلام خاموش ہے۔۔۔۔میں مطمئن ہوں کہ اگر۔۔۔۔۔شام کی مساجد کے مینار خاموش کر دئے گے تو کیا ہوا۔۔۔۔میری مسجد کے مینار سے تکبیر کی اذان بلند ہو رہی ہے۔۔۔۔۔صحابہ کی عظمت بیان کرنے کے جرم میں دمشق و حمص کے خطیبوں کی زبان کاٹ کر انکو انکی منبروں پر ہی ذبح کر دیا گیا تو کیا ہوا۔۔۔۔میرا نفس پر سکون ہے کہ میرے منبر کی رونق تو بحال ہے (اگرچہ ظالم کی تعریف اور کفر پر خاموشی کے انعام میں ہے۔۔۔

اے عالمِ اسلام کے سنیو! دیکھئے اور خوب شوق سے دیکھئے۔۔۔۔ارضِ مقدس، شام کی طرف سے آنے والی خبریں، تصویریں اور دل پھاڑ دینے والی ویڈیو دیکھئے۔۔۔۔لیکن اتنا جان لیجئے یہ صرف شام کی سنیوں کی نہیں۔۔۔بلکہ دنیا بھر کے اہلِ سنت کی تصویر ہے۔۔۔دینی غیرت اور حمیتِ ایمانی کے جنازے۔۔۔اپنا جنازہ بھی کسی نے جاگتی آنکھوں دیکھا ہوگا۔۔۔

دمشق و حلب، حمص و حماء۔۔۔کی بیٹیاں رو رہی ہیں۔۔۔۔اپنی چادرِ عصمت تار تار کئے جانے پر۔۔۔۔کیسی چادرِ عصمت اور کیا چادرِ عصمت۔۔۔۔۔اس دور میں یہ لفظ کتنا ارزاں ہوا ہے۔۔۔۔امی عائشہ کے بیٹوں نے اس لفظ کی کس قدر بے حرمتی کی ہے۔۔۔کہ اسکو سن کر پڑھ کر انکے رونگٹے کھڑے نہیں ہوتے۔۔۔۔انکے جسموں پر کپکپی طاری کیوں نہیں ہوتی۔۔۔۔انکا حلق خشک کیوں نہیں ہو جاتا۔۔۔یہ پاگل کیوں نہیں ہو جاتے۔۔۔۔انکی آنکھیں مارے جذبات کے سرخ کیوں نہیں ہوتیں۔۔۔۔۔اور قسمیں کھا کر کیوں نہیں اٹھتے کہ اب اپنی ذاتی زندگی۔۔ذاتی عیش و آرام۔۔خوشی و غم۔۔اب اپنا کچھ نہیں یہ اس امت کا ہے۔۔۔جئیں گے تو امت کے لئے اور اسی کے لئے موت کو گلے لگائیں گے۔۔۔۔اب اس وقت تک گھروں کو نہ لوٹیں گے جب تک روئے زمیں پر ایک ایک بہن ایک ایک ماں کے ہر ہر آنسو کا مداوا نہ کر لیں۔۔۔۔جب تک روئے زمین پر امی عائشہ کے پیارے آقا، محمد مصطفیٰ ﷺ کی شریعت نافذ نہ ہو جائے۔۔۔۔دنیا میں خلافت دوبارہ قائم نہ ہو جائے۔۔۔۔۔سو اے اہلِ قلم! اے اہلِ لغت! اگر یہ لفظ (چادرِ عصمت) اس امت کے لئے بے معنیٰ ہو گیا تو خدارا اس کا استعمال ہی چھوڑ دیجئے اور کوئی ایسا لفظ لغت سے تلاش کیجئے جو میری پیاری امی عائشہ کے بیٹوں کو بہنوں کی حفاظت کے لئے جان قربان کر دینے والا بنا دے۔

بے حسی سی بے حسی ہے۔۔۔۔یقین جانئے شام کے حالات پر لکھنے کے لئے کب سے ارادہ کیا۔۔۔لیکن یہ سب الفاظ مجھے بے کار، بے معنیٰ اور لغو نظر آئے۔۔۔۔نہیں ہر گز نہیں بے غیرتی، بے حمیتی، بزدلی، بے حسی ۔۔۔شام کے سنیوں پر ڈھائے جانے والے مظالم پر امتِ مسلمہ کی خاموشی کو ان مذکورہ الفاظ میں ادا نہیں کیا جاسکتا۔۔۔لغت کا دامن تنگ پڑ گیا ہے۔۔مسلسل ڈیڑھ سال تک۔۔۔ایک طاقتور فوج۔۔۔جسکو ایران وروس نے پالا پوسا۔۔۔اہلِ سنت پر باقاعدہ جنگ مسلط کئے رہی۔۔۔دنیا کے کسی کونے سے صحابہ کے دشمنوں کے خلاف آواز نہیں اٹھی۔۔۔اگر کوئی تڑپا تو وہی جماعت جو اس امت کے درد میں گھلی جاتی ہے۔۔۔۔جس نے اس امت کی تسکین کے لئے جانوں کے سودے کئے ہیں۔۔۔۔دنیا کے ہر خطے میں ہر کونے میں جہاں بھی کسی مسلمان پر ظلم ہوتا ہے یہ وہاں پہنچ جاتے ہیں۔۔۔۔

سوجب جب شام کی حالت اور امتِ مسلمہ کا اطمینان آنکھوں کے سامنے آتا ہے تب تب ایک ہی لفظ ذہن میں کوندتا ہے۔۔شاید یہ لفظ اس امت کے جوان خطیبوں، قلمکاروں اور اہلِ دین کی رگوں میں بجلیاں دوڑادے۔۔۔۔یا کم از کم یہ لفظ سن کر انہیں مجھ پر ہی غصہ آئے۔۔۔لیکن پھر نظری کشمکش میں پڑ جاتا ہوں اور سوچتا ہوں کہ کیا۔۔۔الفاظ جذبات بناتے ہیں یا جذبات خود ہی اپنا مفہوم ادا کرنے کے لئے الفاظ ایجاد کر لیا کرتے ہیں۔۔۔۔واقعی جذبات و احساسات الفاظ کے محتاج نہیں ہوتے؟

امتِ مسلمہ کے جسد میں ایک ناسور۔۔۔۔ایک دیمک۔۔۔۔روئے زمین کا بدترین طبقہ۔۔۔۔۔۔۔جس کا اصل چہرہ آپ شام کی زمین پر دیکھ سکتے ہیں ۔۔۔نادان اس کو فرقہ واریت کہتے ہیں۔۔۔۔اللہ انکو ہدایت دے۔۔۔لیکن یہ منظر اگر انکے اپنے گھروں میں دہرایا جائے تو پھر یہ سمجھ جائیں گے یہ فرقہ واریت نہیں یہ تو تاریخی کینہ وعداوت ہے جو صدیوں سے چلی آرہی ہے ۔۔۔۔

ان ظالموں نے بستیوں کی بستیاں یوں اجاڑ دیں گویا وہاں انسان نہیں برساتی کیڑے مکوڑے رہ رہے تھے۔۔۔۔کتنی ہی بستیاں تو ایسی ہیں جہاں تمام گھروں کا یہ عالم تھا کہ گھر والے گھروں کے اندر ہی ذبح کر دئے گئے۔۔۔۔انکے جنازوں کو کندھا دینے والا بھی کوئی نہ تھا۔۔۔دنوں بعد جب مجاہدین ان علاقوں میں پہنچے تو ان بے چاروں کو کفن و قبر نصیب ہوئی۔۔۔۔۔۔

شام میں ڈھائے جانے والے مظالم پر مسلمان خاموش ہیں تو اس میں حیرانی و پریشانی کی کونسی بات ہے۔۔۔۔ماؤں کی آنکھوں سے ٹپ ٹپ بہتے آنسو۔۔۔۔۔۔۔امتِ محمدیہ ﷺ کی بیٹیوں کی پتھرائی آنکھیں۔۔۔۔۔جو اس آس و امید میں کھلی کی کھلی ہی رہیں کہ انکی عزت بچانے کے لئے شاید کوئی محمد بن قاسم یا معتصم آجائے اور انکو شیعوں کی درندگی سے بچالے۔۔۔۔۔۔امت کے نواجونوں کا وہ لہو جو ڈیڑھ سال سے سرزمینِ عرب کو رنگین کر رہا ہے۔۔۔۔۔ان سب کی ہمارے نزدیک کیا حیثیت ہے ۔۔۔۔۔کسی کو کیا ضرورت ہے جو شیعوں کی مذمت میں منبر و محراب یا کسی اسٹیج پر کھڑے ہو کر دو بول بھی بول دے۔۔۔۔کیوں؟ کیونکہ یہ سب کسی یہودی، عیسائی، قادیانی یا شیعہ کے ساتھ نہیں ہو رہا۔۔۔انسان تو بس یہی ہیں ۔۔۔۔دنیا کے کسی کونے میں کوئی شیعہ مار دیا جائے۔۔۔خاتمن النبیین ﷺ کے دشمن قادیانیوں کو کہیں پھانس بھی چبھ جائے۔۔۔کسی یہودیہ کا فرزند مر جائے یا ہندو کو کہیں تکلیف پہنچ جائے۔۔۔پھر دیکھئے اب تک ملک کے کونے کونے سے دھواں دھار تقریریں، شعلہ اگلتے بیانات۔۔۔سرکاری فتاویٰ ۔۔۔۔مظاہرے۔۔۔کالم نگار اور اینکر پرسن کے منہ سے جھاگ نکل رہے ہوتے۔۔۔۔۔سب کے سب انسانیت کا درس، انسانی حقوق کا رونا۔۔۔مرنے والوں سے ہمدردی۔۔۔۔بھائی چارگی کا راگ الاپتے نظر آتے۔

البتہ شام کا معاملہ دوسرا ہے، جو ظلم کر رہے ہیں وہ اللہ و رسول ﷺ کے دشمن شیعہ ہیں اور جن پر ظلم کیا جارہا ہے وہ سنی ہیں۔ فرق واضح ہے۔ جسکے دل میں جس کی محبت ہوتی ہے وہ اسی کے لئے تڑپتا ہے۔

شیعوں کے ہاتھوں سنیوں پر بدترین مظالم اس سے پہلے عراق میں ڈھائے گئے اور سفاکیت کی ایک ناپاک داستان تحریر کی گئی، اس میں بھی پورا کا پورا ہاتھ ایران کا تھا جو اس نے امریکہ کے ساتھ خاموش معاہدہ کر کے کیا، اور شام میں بھی ایران شامی شیعہ حکومت کا سرپرست ہے۔ امریکہ و یورپ کو فکر اس بات کی نہیں کہ وہاں مسلمانوں کا خون بہایا جارہا ہے، وہ اس بات پر پریشان ہیں

اگر میری ذات سے زرہ برابر بھی ادھر اُدھر التفات کرنگے تو اس کا یہی نتیجہ نکلے گا۔اور حقیقت بھی یہ ہے کہ مجاہدین کا کل سرمایہ اللہ تعالیٰ کی ذات پر بھروسہ اور یقین ہی ہوتا ہے ورنہ اسباب کی دنیا کا اگر جائزہ لیا جائے تو ایک اور ہزار کی نسبت بھی نہیں ہے۔

### مشکل مرحلہ

اس کے بعد جنگ میں ایک مشکل مرحلہ آیا، منصوبہ بندی اس طرح کی گئی تھی کہ ڈھائی تین سو مجاہدین کو اور کزئی کی طرف بھیج دیا تھا تاکہ وہ اور کزئی کی طرف سے دشمن پر حملہ آور ہوں اور بقیہ مجاہدین کوکی خیل کی طرف سے حملہ کرینگے۔اور کزئی میں جو مجاہدین پہنچے تھے وہ ایک قلیل مدت کی نیت سے وہاں بھیجے گئے، لیکن درمیان میں جب لڑائی نے طول پکڑ لیا اور ان کے ساتھ بچا کچا سامان ختم ہونے لگا، اسی طرح باقی مجاہدین کا ان سے رابطہ بھی ٹوٹ گیا تھا کیونکہ اس راستے پر دشمن نے مکمل قبضہ کر لیا۔اب اور کزئی میں موجود ساتھی ایک طرف فوج کے سامنے تھے اور دوسری طرف محبوب کے ساتھی تھے۔فوج نے پیش قدمی شروع کی اور آہستہ آہستہ آگے بڑھتے رہے، مجاہدین اپنے ہتھیاروں سے انکا راستہ روک رہے تھے، لیکن چونکہ اسلحے کی مقدار بالکل پریشان کن تھی، اس بناء پر مجاہدین انتہائی کفایت شعاری سے کام لے رہے تھے، تاکہ اپنی دفاع بھی کرتے رہے اور دشمن کو بھی آگے بڑھنے نہ دیں۔

اس صورتحال نے تمام ساتھیوں کو سخت پریشانی میں ڈالدیا اور یہ خطرہ پیدا ہو گیا کہ یہ تین سو ساتھی اس جگہ میں محصور ہو کر شہید نہ ہو جائیں جو کہ تحریک طالبان پاکستانی کی تاریخ میں ایک عظیم سانحہ ہوتا۔اس موقع پر تمام ساتھی انتہائی پریشانی کی عالم میں تھے اور ہر وقت یہی فکر سوار تھی کہ یا اللہ ان ساتھیوں کا کیا ہو گا؟۔

### شریعت یا شہادت

آخر کار مجاہدین کے مایہ ناز کمانڈر اور باہمت امیر کمانڈر عمر خالد خراسانی نے فیصلہ کہ وہ خود میدان جنگ میں کھودنا چاہتا ہے، کیونکہ اگر یہ تین سو ساتھی شہید ہو گئے تو پھر ہمیں جینے کا کوئی حق نہیں بلکہ پھر ہمارے لیے زمین کا داخل زمین کے باہر سے بہتر ہو گا۔اس مرد بحران نے میدان میں اُترنے سے پہلے تمام مجاہدین کے گھرانوں میں اطلاع بھیجدی کہ مجاہدین پر ایک مشکل مرحلہ آیا ہے، آپ سب حضرات مجاہدین کے لئے خصوصی دعائیں کرو اور ساتھ ساتھ ایک نفلی روزہ بھی رکھو۔جرأت وہمت سے لیس یہ سپاہ سالار جب آہِ سحر گاہی اور دربار خداوندی میں التجا و مناجات سے لیس ہوا تو پھر دشمن پر کاری ضرب لگانے کے لئے آگے بڑھا۔اسی طرح اس کے شانہ بشانہ اور کزئی ایجنسی کے امیر جناب حافظ سعید صاحب بھی تھے، جو اپنی شجاعت اور بہادری کے جوہر دکھاتا ہوا آگے بڑھ رہا تھا، جبکہ اور کزئی کی طرف سے ایک اور عظیم جنگجو کمانڈر ''جہادیار'' مجاہدین کی قیادت کر رہے تھے۔

جنگوں اور لڑائیوں میں اگر لڑنے والے جنگجوؤں کو یہ علم ہو جائے کہ ہماری قیادت بھی اس جنگ میں شریک ہے تو پھر ان کے اندر ایک ناقابلِ تسخیر جذبہ ظاہر ہو جاتا ہے، اگرچہ تاریخ میں ایسے قائدین بھی گزرے ہیں جو میدانِ جنگ سے دور رہ کر بھی اپنے لشکر کو دشمن پر برتری دلاتے رہے جیسا کہ حضرت عمر رضی اللہ اور بعض دیگر مسلمان قائدین تھے، لیکن جنگوں میں عمومی مشاہدہ ہے کہ قیادت کی موجودگی میں لشکر کو یہ یقین ہوتی ہے کہ ہمیں جس مقصد کی خاطر لڑایا جارہا ہے وہ ایک حقیقت ہے اور ہماری قیادت اس مقصد کے حصول میں مخلص ہے۔اب شریعت یا شہادت کا نعرہ تھا، اور جو کچھ بھی ہو بہر حال ان ساتھیوں کو نکالنا تھا۔

مجاہدین نے اپنے ساتھیوں کو نکالنے کے لئے ایک اچانک اور زوردار حملے کا پروگرام ترتیب دیا اور اس راستے کو ہر حال میں کھولنے کا عزم کیا جس سے مجاہدین نکل سکے۔لہٰذا محبوب کے علاقے میں اس سیدھی پٹی پر مجاہدین نے حملہ کیا جو اور کزئی ایجنسی تک نکلتا تھا، یہ حملہ اتنا شدید تھا کہ دشمن کو مجبور ہو کر راستہ سے ہٹنا پڑا اور مجاہدین ایک سیل رواں کی طرح آگے بڑھتے رہے یہاں تک کہ درمیان میں تمام مزاحمتوں کو کاٹ کر اپنے بچھڑے ہوئے ساتھیوں سے ملے، اور اسی طرح وہ تین سو ساتھی اللہ تعالیٰ کی مدد و نصرت سے محفوظ ہو گئے۔

## فیصلہ کن معرکہ

اس حملے کے بعد دشمن کے حوصلے پست ہوگئے اور پوری جماعت میں بد دلی اور بزدلی پھیل گئی، مجاہدین نے جب اگلا حملہ کیا تو اس کے مقابلے میں یہ نیم شکست خوردہ فوج بہت جلد ڈھیر ہوگئی، علاقے میں محبوب کے ہاتھوں محصور عوام پر جیسے ہی اس کی گرفت ڈھیلی پڑگئی تو انہوں نے نکلنا شروع کیا۔ جس سے اس کے سپاہیوں میں اور بھی مایوسی پھیل گئی اور مجاہدین آسانی سے پورے علاقے پر قابض ہوگئے۔ محبوب کے بارے میں بعض لوگوں نے کہا کہ اسے ایک فوجی ہیلی کاپٹر اُٹھاکر لے گئی۔ مجاہدین پورے علاقے پر قابض ہوگئے اور کروڑوں بلکہ اربوں روپے کی مالِ غنیمت مجاہدین کے ہاتھ لگی۔ دشمن نے حکومت کی حمایت سے اسلحے اور دیگر ضروریات کا اتنا ذخیرہ جمع کیا تھا جو کئی ماہ لڑائی کے لئے کافی تھا، ہر مورچے کے قریب ایک سٹور بنایا تھا جس میں اسلحے سمیت خوراکی اشیاء کی ایک بڑی مقدار ذخیرہ کی گئی تھی۔ لیکن محبوب کے پاس ایسا کوئی نظریہ نہیں تھا جس سے وہ اپنے ساتھیوں کو استقامت پر آمادہ کرسکتا تھا لہٰذا اسلحہ اور مادیات کا جب نظریات اور یقین کیساتھ ٹھکر ہوئی تو مادیّت ایک مرتبہ پھر ڈھیر ہوگئی۔

### انصارِ اسلام کی اخلاقی ابتری

دشمن کی شکست کے اگر اور کئی سارے اسباب ہوسکتے ہیں تو ایک سبب اس کا یہ بھی ہے کہ وہ انتہائی گھٹیا اور غلیظ زبان استعمال کرتے تھے۔ مخابرہ سیٹ پر جب بھی مجاہدین نے انکے ساتھ گفتگو کی تو انہوں نے ہمیشہ گالم گلوچ کیا اور بیہودہ زبان استعمال کی، کیونکہ حق کے سامنے انکے پاس بیان کرنے کے لئے دلائل نہیں تھے۔

ایک اور واقعہ جو انتہائی باخبر ذرائع سے معلوم ہوا ہے اور علاقے کے عوام الناس بھی اس سے باخبر ہیں، ہوا یوں کہ کچھ خواتین علاج کی غرض سے محبوب کے علاقے سے گزر رہی تھیں، وہ محبوب کے ایک چیک پوسٹ سے گزر رہی تھیں کہ انصار اسلام والوں نے ان سے پیسوں کا مطالبہ کیا، اور ساتھ ہی ان پر فائر بھی کیا، ان بیچاری خواتین نے کچھ پیسے دیے، لیکن انہوں نے کہا کہ یہ کم ہیں اور پھر فائر کیا، خواتین نے مجبور ہو کر بقیہ پیسے بھی پھینک دیے۔

محبوب کے جو ساتھی بھاگ کر پناہ گزین کیمپوں میں پناہ لینے گئے، میڈیا والوں نے جب ان سے رابطہ کیا تو ان میں سے ایک کے تاثرات یوں تھے "طالبان اس طرح جنگ کررہے تھے جیسا کہ بڑی حکومتیں جنگ لڑتی ہیں، پہلے میزائل فائر کرتے تھے اور پھر پیادہ فوج آگے بڑھتی تھی"۔ یہ ہے وہ قدرتی رعب جو ہمیشہ مسلمانوں اور اہل جہاد کی شامل حال رہی ہے، ورنہ ظاہر ہے کہ دشمن کے پاس جتنے وسائل ہیں، وہ مجاہدین کے پاس کہاں ہیں۔

تحریک طالبان پاکستان نے میڈیا پر اعلان کیا کہ جن لوگوں نے جنگ میں حصہ نہیں لیا ہے وہ اپنے گھروں کو واپس آسکتے ہیں البتہ جو لوگ جنگ کا حصہ رہے ہیں ان کے لیے کوئی خلاصی نہیں ہے۔

تحریکِ طالبانِ پاکستان نے علاقے میں ایک عوامی فلاح کے لئے ایک سینٹر بھی قائم کیا تاکہ وہ لوگ جنہوں نے جنگ میں حصہ نہیں لیا اور بے گھر ہوگئے تھے انہیں فوری طور پر کھانے پینے اور دیگر ضروریات مہیا کی جاتی ہیں۔

حررہ ورتبہُ العبد الضعیف صالح قسام (حفظہ اللہ)

## پرویز کی آمد

سابقہ بھگوڑا پاکستانی کمانڈو پھر آگیا ہے، موت کی ڈر سے ساڑھے چار سالہ خود ساختہ جلاوطنی ختم کرکے وہ پھر پاکستانی سرزمین پر اُترا ہے، ہزاروں پاکستانیوں کے قاتل، لال مسجد کی معصوم طالبات کا قاتل، سینکڑوں عرب مجاہدین کو امریکہ پر بیچنے والا اور بیسیوں بے گناہ پاکستانیوں کو لاپتہ کرنے والا یہ ظالم پھر قسمت آزمائی کرنا چاہتا ہے۔

نو سال تک ملک کے سیاہ وسفید کے مالک رہنے والا یہ ڈکٹیٹر لگتا ہے، اللہ تعالیٰ نے ہوسِ اقتدار میں مبتلاء کرکے رسوا ہونے کے لئے پاکستان پہنچایا ہے۔ اس نے اپنے سفر کا آغاز ہی رسوائی سے کیا۔ پانچ گھنٹے تک ایئرپورٹ سے باہر نہیں آرہا تھا، مزارِ قائد پر ہونے والے جلسے کو بھی ڈر کے مارے ملتوی کر دیا، یہ

وہی ہے جو کہتا تھا کہ میں کسی سے ڈرتا ورتا نہیں ہوں۔ پاکستان میں ہزاروں لوگ اس کے قتل کے لئے کوشاں ہیں، تحریک طالبان پاکستان نے بھائی عدنان رشید کی قیادت میں ایک فدائی دستہ تشکیل دیا ہے۔ بلوچستان کے اکبر بگٹی کے بیٹے نے اسکو مارنے والے کے لئے ایک ارب روپے اور سو ایکڑ زمین انعام میں دینے کا اعلان کیا ہے۔ یوں لگتا ہے کہ اس کی زندگی کے چند گنے چنے ایام رہ گئے ہیں، جس میں وہ عدالتوں اور کچہریوں میں رسوا ہوتا رہے گا اور پھر کسی مجاہد کا شکار ہو جائیگا۔ (انشاء اللہ)

## وزیر اعلیٰ چرچ میں۔۔۔۔۔

خبر ہے کہ خیبر پختونخوا کے وزیر اعلیٰ نے فروری کے دوسرے ہفتے میں عیسائیوں کے چرچ کا دورہ کیا اور وہاں ایک سوئمنگ پول کا افتتاح کیا، جواب میں چرچ کے ذمہ داروں نے احسان کا حق ادا کرتے ہوئے دعا دی کہ خدا تجھے آئندہ کے لئے وزیر اعظم بنائے۔

اس خبر پر ہمیں سخت تشویش ہے، بلکہ عوامی نیشنل پارٹی کے ہر رکن کو تشویش ہو گا کیونکہ بڑوں کی طرف سے جو روش چلی آرہی ہے وہ اس کے سراسر خلاف ہے یعنی ہندوؤں سے راہ ورسم رکھنا، جبکہ وزیر اعلیٰ صاحب بجائے مندر کے غلطی سے چرچ میں چلے گئے، لیکن اس کے کئی وجوہات ہو سکتے ہیں مثلاً: آجکل پارٹی زیادہ خدمت عیسائیوں کی کررہی ہے، یہ امریکی ،برطانوی وغیرہ، لہٰذا اسے سابقہ پالیسی میں ایک ترمیم یا اصلاح جو لفظ آپ چاہے کہہ سکتے ہیں، سمجھنا چاہئے۔ کیونکہ زمانے کیساتھ تبدیل ہونا پارٹی پالیسی ہے نہ کہ قدامت پسند بن کر ایک ہی راہ پر چلتے رہے، کیونکہ پارٹی کے منشور میں یہ شامل ہے کہ قدامت پسندی سے بچنا ہے بلکہ اس کے خلاف تو ساری جنگ چھیڑی ہے ہم نے۔

جن لوگوں کو وزیر اعلیٰ کے مسلمان ہونے کا شک ہے، یہ شکی لوگ ایک اور شکوہ کرتے ہیں کہ موصوف کے لئے مسلمان ہونے کے ناطے مناسب یہ تھا کہ سوئمنگ پول پر آنے والا خرچہ کسی مدرسہ مسجد یا کسی دوسرے اسلامی مد میں خرچ کرتے، کیونکہ ملک کے طول وعرض میں ہزاروں مدارس ایسے ہیں جہاں طلباء کھلے آسمان تلے بیٹھ کر قرآن کریم کی تعلیم حاصل کرتے ہیں نہ انکے کتابوں کا کوئی مناسب بندوبست ہے نہ کھانے پینے کا، لہٰذا بہتر یہ تھا کہ یہ پیسہ ان مدارس میں خرچ کیا جاتا۔ (واللہُ اعلمُ بادیانِ عبادہ)

## شہ خرچیاں و قرضیاں۔۔۔۔۔

قومی اسمبلی کو ایوانِ زیریں اور سینیٹ کو ایوانِ بالا کہا جاتا ہے جب ان دونوں کا مشترکہ اجلاس ہوتا ہے تو اسے ایوان کا مشترکہ اجلاس کہا جاتا ہے، یہ قوم کے منتخب نمائندے ہوتے ہیں جو ووٹ لیکر وہاں تک پہنچے ہیں، یہ لوگ ظاہر ہے کہ جب وہاں بیٹھتے ہیں تو کچھ کھاتے پیتے بھی ہونگے، راستے میں بھی انکا خرچہ ہوتا ہوگا اور یہ سب کچھ چونکہ قوم کی فلاح و بہبود کے لئے ہوتا ہے اس لئے سارا خرچہ قوم ہی برداشت کرتی ہے۔ ایک اجلاس کا دورانیہ چار پانچ گھنٹے ہوگا یا کم و بیش، اس پر کتنا خرچہ آتا ہوگا۔ آیئے آپ کو بتاتے ہیں۔

ایک مشترکہ اجلاس پر پاکستانی روپے کے حساب سے صرف چہار کروڑ روپے خرچ آتا ہے۔ بالفرض اگر یہ کل ایک ہزار افراد بھی ہوں تو ہر فرد کے حساب سے چالیس ہزار روپے پاکستانی اس چہار پانچ گھنٹے پر مشتمل اجلاس کا خرچہ ہوتا ہے۔ یہ چونکہ قوم کے اخص الخواص لوگ ہوتے ہیں، اسلئے ضروری ہے کہ انہیں دنیا ومافیہا کے ہر غم سے آزاد کیا جائے تاکہ یہ اجلاس میں بوجھل نہ ہوں اور قوم کے حق میں مفید مشورے کر سکے۔ اجلاس میں کیا ہوتا ہے؟ وہ بھی آپ سب کو معلوم ہے کہ اولاً تو کوشش یہ ہوتی ہے کہ رات بھر کی تھکاوٹ دو چہار منٹ کی نیند سے دور کی جائے، کیونکہ اکثر ممبران رات کو "قومی مفادات" کی خاطر جاگتے رہتے ہیں۔ اور جو جاگے رہتے ہیں ان میں سے ایک بولتا ہے اور باقی ایک دوسرے کیساتھ گپے مارتے رہتے ہیں۔ ضروری نہیں کہ اس گفتگو میں کوئی ممبر جنس وصنف کا لحاظ رکھے، بلکہ اس بات کی بھی اجازت ہے کہ ایک صنف آہن کسی صنف نازک کیساتھ دل لگی کرے۔

اب اگلا سوال یہ ہے کہ ان اخراجات کا ملکی خزانے پر کچھ اثر بھی ہے یا نہیں؟ حالاً جو رپورٹ شائع ہوئی ہے اس میں پاکستان کے قرضوں کا حجم ۱۲۹

کھرپ روپے بتایا گیا اور ہر پاکستانی پر بلا لحاظ عمر و دولت کے پچاسی ہزار روپے قرض ہے۔

اس رپورٹ کی اشاعت میں ایک غلطی ہوئی ہے کہ قرضوں کا حجم پاکستانی روپے میں ظاہر کیا گیا ہے، اگر روپے کے بجائے ڈالر میں یہ حساب پیش کیا جاتا تو یہ نفسیاتی طور پر قوم کے لئے سود مند ہوتا، مثلاً یوں کہا جاتا کہ پاکستان کا کل قرضہ ایک اعشاریہ دو نو کھرب ڈالر ہے تو اس سے فائدہ یہ ہوتا کہ ہم پر اس کا نفسیاتی دباؤ کم ہوتا اور چونکہ ڈالر کی مانگ، طلب اور چاہت بھی زیادہ ہے، اس لئے بھی مناسب تھا کہ قرضہ پاکستانی روپے کے بجائے ڈالر میں ظاہر کیا جاتا۔

لیکن بہر حال قوم کے خادموں نے یہ سب کچھ پھر بھی قومی مفاد میں کیا ہے اور جمہوریت کے دائرے میں رہتے ہوئے کیا ہے لہٰذا اس میں ارکان پارلیمنٹ کا کوئی قصور نہیں۔

## پانچ سالہ رپورٹ۔۔۔۔

حکومت نے اپنی جمہوری مدت پوری کی، اور آئندہ الیکشن کے بعد پھر پانچ سال کے لئے نئی حکومت آئیگی، موجودہ حکومت کی کارکردگی کے بارے میں جو رپورٹیں شائع ہوئی ہیں، اس کا خلاصہ درج کیا جاتا ہے۔

پانچ سالہ پہلے ایک پاکستانی روپیہ ۶۲ ڈالر کے برابر تھا؛ جبکہ اب اگر آپ کے پاس سو روپے ہو تو آپ ایک ڈالر کے حق دار ہیں، اسی طرح پٹرول کی قیمت پانچ سال پہلے ۵۶ روپے فی لیٹر تھا جبکہ آج یہ ۱۰۳ روپے میں دستیاب ہے، اسی طرح ڈیزل کی قیمتیں بھی ہیں کہ پہلے ۳۹ روپے لیٹر تھا اور اب ۱۱۶ روپے۔ ایمنسٹی انٹرنیشنل نے اپنی رپورٹ میں کہا ہے کہ یہ پاکستان کی پینسٹھ سال میں بدترین کرپٹ حکومت رہی۔

غریب آدمی اور پاکستان دونوں کی ایک حالت ہے، صاحب اقتدار ٹولے افسران، ایم۔پی۔اے، ایم۔این۔اے وغیرہ پانچ سال پہلے جس حالت میں تھے، اب اس سے کئی گنا بڑھ کر دولت کے مالک ہوگئے، کئی وزراء ایسے بھی نکلے جو یکسر، تن تنہا، خالی ہاتھ قومی اسمبلی میں آئے تھے لیکن جب حکومت ختم پیسہ ہوئی تو انہیں اپنا مال ومتاع لیجانے کے لئے کئی کئی ٹرک منگوانے پڑے۔

آخری وزیر اعظم راجہ پرویز جسے صحافی برادری راجہ رینٹل سے پکارتے ہیں، تقریباً نو (۹) ماہ پاکستانی کے وزیر اعظم رہے، اس دورانیے میں موصوف نے اخباری رپورٹوں کے مطابق اپنے صوابدیدی فنڈ سے سینتیس (۳۷) ارب روپے خرچ کئے یعنی ہر مہینے کے حساب سے تقریباً چار ارب سے کچھ اوپر کا خرچہ کیا ہے۔ یومیہ خرچہ تقریباً ۱۳ کروڑ بنتا ہے، بلوچستان کے مکران کے رہائشی خدابخش ۱۳ کروڑ روپے پوری زندگی میں بھی نہیں سونگھ سکتا ہے۔ جبکہ مجموعی طور پر ۹۶ وزراء پر مشتمل اس فوج ظفر موج نے (۱۸۰) کھرب روپے ہڑپ کر لئے۔ ملکی معیشت تاریخ میں اس طرح دیوالیہ نہیں ہوئی تھے۔

ان کے قرضوں میں اضافہ نہیں ہوا بلکہ انکے بینک بیلنس پہلے سے کئی گنا زیادہ ہوئے، انکی کاریں، کوٹھیاں اور بنگلے پہلے سے زیادہ ہوگئیں۔ کیونکہ پارلیمنٹ تو اپنے دامن گیر ہونے والوں کے لئے ایک بہشتِ دنیوی سے کم نہیں ہوتا بلکہ ہر کہ ناقص آمد ایں جاشد تمام والا معاملہ ہے۔

پاکستان میں تعینات برطانوی ہائی کمشنر نے بھی پاکستانی حکمرانوں کی لوٹ کھسوٹ سے تنگ آکر اپنی سفارتی ذمہ داریوں سے تجاوز کرتے ہوئے حکمرانوں کو نصیحت، ہدایت یا وارننگ دی ہے کہ وہ اپنا قبلہ درست کرلیں، اس انگریز نے کہا کہ پاکستانی حکمران خود تو ٹیکس دیتے نہیں اور ہمارے ٹیکس لے لیکر اس پر عیاشیاں کرتے ہیں، چونکہ پاکستان میں ایسا مائی کا لعل نہیں جو کرپشن میں ملوث نہ ہو اس وجہ سے کسی نے اس اصلاح احوال کے لئے استعمال ہونے والی جارحانہ زبان پر کچھ بھی نہیں کہا۔

## احتجاج ان کا بھی حق تھا۔۔۔۔۔

خیبر ایجنسی میں پاکستانی فوج نے بے گناہ معصوم پاکستانی شہریوں پر اندھا دھند بمباری کی، بمباری کی نتیجے میں بیس، بائیس کے قریب مسلمان شہید ہوگئے، علاقے کے عوام نے لاشوں کو اُٹھا کر گورنر ہاؤس کے سامنے رکھا اور حکومت سے مطالبہ کیا کہ خیبر ایجنسی میں تین سال سے جاری آپریشن کو بند کیا

جائے اور ان فوجیوں کو گرفتار کیا جائے جنہوں نے ہمارے لاڈلوں کو شہید کیا ہے۔

یہ احتجاج جاری تھا کہ پاکستانی عوام کی خادم پولیس اور ایف۔سی والے پہنچ گئے اور جنوری کے سخت سردی میں ان پر بکتر بند گاڑیوں سے واٹر گن کے ذریعے پانی پھینکا، اور لاشوں کے ساتھ بیٹھے ہوئے بیچارے ورثاء پر فائرنگ کی ،وہ تھکے ماندہ مصیبت زدہ جان بچانے کی غرض سے اپنے لاشوں کو چھوڑ کر بھاگ گئے اور سرکاری اہلکاروں نے ان لاشوں کو اُٹھا کر اپنے قبضہ میں لیا۔

اس واقعہ سے چند دن پہلے کچھ شیعہ کفار کوئٹہ شہر میں ہلاک ہوئے تھے اور انہوں نے اپنے مردے اُٹھا کر احتجاج شروع کیا، حکومت اس احتجاج پر فوراً حرکت میں آئی اور صدر نے مذمتی بیان جاری کرکے وزیر اعظم کو کوئٹہ روانہ کیا اور نتیجۃً شیعوں کو منوانے کے لئے بلوچستان حکومت کا تختہ اُلٹ کر صوبے میں گورنر راج نافذ کیا۔

سوال یہ ہے کہ وہ پاکستانی تھے اور خیبر ایجنسی کے شہید پاکستانی نہ تھے ؟یا وہ مسلمان تھے اور یہ ہندو؟ کیا انکے مردے مسلمانوں کے شہداء سے زیادہ محترم اور معزز تھے ؟آپ ہی بتایئے یہ ملک کس کا ہے ؟ یہاں مسلمان کی عزت ہے یا زندیق شیعوں کی؟ آیئے اس نظام سے ملکر بغاوت کریں اور ایسے خلافت کا بنیاد رکھے جہاں حکمران اذلۃ علی المومنین اعزۃ علی الکفرین کا مصداق ہوں۔

## **این الأسد الأحرار؟؟؟**(کہاں ہیں شیر دل جواں)۔۔۔۔

امریکہ افغانستان سے اپنا بوریا بستر لپیٹ کر واشنگٹن جانے کی تیاری کر رہا ہے ،یہ خبر تو سب نے سنی ہوگی کہ فوجی سازوسامان سے لدھے پچیس ٹرک افغانستان سے براستہ طورخم کراچی پہنچ گئے۔امریکہ کا سب سے بڑا فوجی مرکز بگرام میں ہے اور اکثر فوجی اوزار وہاں جمع کی جارہی ہیں ، پھر وہاں سے پاکستان روانہ کئے جاتے ہیں۔ بگرام سے طورخم تک تقریباً دو سو کلومیٹر کا راستہ ہے ،اور طورخم سے کراچی تک اٹھارہ سو کلومیٹر کی مسافت ہے۔اب آتے ہیں اصل مدعا کی طرف کہ بگرام سے امریکی اشیاء روانہ ہوجاتی ہیں اور کراچی تک محفوظ طریقے سے پہنچ جاتی ہیں، کیا اس پورے راستے میں کوئی بھی ایسا صاحب ایمان وغیرت شخص نہیں جو اس بچے کھچے امریکی غرور کے سامان کو شکار کرلے ،ہم ان سطور کے ذریعے تحریک کی مرکزی قیادت ،مسئولین اور تمام اہل ایمان کو اس کارِ خیر کی طرف متوجہ کرتے ہیں کہ ہر کوئی اپنا اپنا حصہ اس میں ضرور ڈالے۔ماضی میں ماشاء اللہ مجاہدین نے اس طرح کی کئی کاروائیاں کی ہیں، بعض عملیات میں تو کئی کئی سو کنٹینر خل کر خاکستر ہوگئیں، آج پھر اسی جذبے کیساتھ عمل کرنے کی ضرورت ہے۔کچھ اطلاعات ایسی پہنچی ہیں کہ بلوچستان میں چند اسلام پسندوں نے شرپسندوں کے واپس جاتے ہوئے کنٹینروں کو آگ لگادی، اللہ تعالیٰ تمام اہل ایمان کو ان کی راہ پر چل کر نیٹو کنٹینر جلانے کی توفیق دیں۔آمین

## **اوپن سوسائٹی کی رپورٹ**

اوپن سوسائٹی نامی تنظیم نے امریکی خفیہ ادارے سی آئی اے کے بارے میں رپورٹ دی ہے کہ اس ادارے کے پوری دنیا میں ایجنٹ پائے جاتے ہیں، پاکستان میں سرگرمیوں کے متعلق لکھا ہے کہ سی آئی اے پاکستان میں خفیہ جیلوں میں پاکستانی اسلام پسندوں پر تشدد کرتی اور ان گورے آقاوؤں کے کالے غلام مسلمانوں کو پکڑ پکڑ انکے حوالہ کرتے۔رپورٹ کے الفاظ ہیں:

"Pakistan captured, detained, interrogated, tortured, and abused individuals subjected to CIA secret detention and extraordinary rendition operations. It also permitted its airspace and airports to be used for flights associated with these operations,"

"یعنی جو لوگ سی آئی اے کو مطلوب تھے ، پاکستان نے ان کو گرفتار کیا انہیں قید میں ڈالا، ان سے تفتیش کی ،ان پر تشدد کیا اور ان کی بے عزتی کی ۔پاکستان نے یہ اجازت بھی دی تھی کہ امریکہ اسکے ایئرپورٹ اور فضائی حدود کو استعمال کرے"۔

رپورٹ آگے مزید لکھتا ہے:

Detention facilities in which detainees were held at the behest of the CIA include the Inter-Services Intelligence (ISI)'s detention facility in Karachi, which was allegedly used as an initial detention and interrogation point before detainees were transferred .to other prisons

"سی آئی اے کے حکم پر قیدیوں کو جن قید خانوں میں رکھا جاتا تھا اس میں کراچی میں واقع آئی ایس آئی کا قید خانہ بھی شامل ہے، جس کے بارے میں کہا جاتا ہے کہ وہاں قیدیوں سے بنیادی تفتیش کی جاتی تھی، اور پھر وہاں سے دوسرے جیلوں میں منتقل کیا جاتا تھا۔

رپورٹ میں ایک قیدی بنیامین محمد نامی ایک قیدی کے حوالے سے کہا گیا ہے (جسے ایک ہفتہ کے لئے وہاں الٹالٹکایا گیا تھا) کہ اس عقوبت خانے میں امریکی اور برطانوی دونوں ملکوں کی خفیہ ایجنسیاں ان سے تفتیش کرتی تھی۔

وہ ممالک جنہیں سی آئی اے نے اپنے مقاصد کے لئے استعمال کیا ہے ان میں شیعہ ایران کا نام بھی شامل ہے، جو بظاہر امریکہ اور اسرائیل کا سب سے بڑا دشمن نظر آتا ہے لیکن حقیقت اس کی یہی ہے جو اوپن ساسائٹی کی رپورٹ میں بیان ہوئی ہے۔

## پاکستان اور فحاشی

یہ ایک حقیقت ہے کہ پاکستان میں لادین قوتوں کو اتنی فتوحات نہیں ملی ہیں جتنا کہ وہ سوچ رہے ہیں، عالم کفر سے قطع نظر کرتے ہوئے عالم اسلام پر اگر سرسری نظر دوڑائی جائے تو ہر ملک فحاشی وعریانی کے ایک تلاطم خیز سیلاب میں ڈوبا ہوا ہے، پاکستان میں علماء، دینی مدارس اور اہل جہاد کی وجہ سے حالات کسی حد تک قابو میں ہیں، آج بھی پاکستانی خواتین میں حیاء اور پاکدامنی کا جذبہ زندہ ہے، یہاں پردہ کسی نہ کسی صورت میں اب بھی زندہ ہے، عورت اب بھی اسلامی لباس پہننے پر فخر کرتی ہے، لیکن یہاں موجود مغرب نوازوں کو اسلامی اقدار ایک آنکھ نہیں بھاتی۔ وہ ہر وقت اس کوشش میں لگے رہتے ہیں کہ کسی نہ کسی طرح اس ملک کو مغربی ممالک کی صف میں کھڑا کیا جائے، تاکہ اپنی گندہ سفلی خواہشات کی تکمیل کر سکے، تیس، چالیس سال پہلے جو حالات پاکستان میں تھیں، ان میں اب ایک واضح تبدیلی آچکی ہے، اس میں سب سے زیادہ آزادی اس وقت آئی جب پرویز ملعون نے ملک میں پرائیویٹ چینلوں کو داخل کیا۔ دو عشرے پہلے جو چیز اسلام مخالف اور پاکستانی معاشرے کے خلاف سمجھی جاتی تھی وہ اب کسی کو بری نظر نہیں آتی، سعادت حسن منٹو جو ایک فحش اور غلیظ انسان تھا جس کی تحریریں واہیات پر مشتمل ہیں، اپنی زندگی میں اسے کئی دفعہ مقدمات کا سامنہ کرنا پڑا لیکن آج ملک اسی بے حیا انسان کی صدی منائی جارہی ہے، پوری ایک صدی اس منحوس انسان کے نام کی جارہی ہے۔

الیکٹرانک میڈیا اور فحاشی کا تو بہر حال چولی دامن کا ساتھ ہے لیکن پرنٹ میڈیا اخبارات اور جرائد جہاں نسبتاً بے حیائی کم ہے وہاں بھی یہ کوشش زور وشور کیساتھ جاری ہے کہ کس طرح زیادہ سے زیادہ فحش باتیں تحریر میں لکھی جائیں، ایک بوڑھا شیطان مجاہد بریلوی کے نام سے منٹو کا تذکرہ کرتا ہے اور پھر اسلامی سزاوؤں کا مزاق اُڑاتا ہے، نقل کفر کفر نہ باشد، وہ لکھتا ہے کہ " پاکستان میں ایک طبقہ اسکے افسانوں پر کوڑوں جیسی بدترین سزا تجویز کرتا ہے "(نعوذُ باللہ) کوڑوں کو جس کا تذکرہ قرآن وحدیث کے بے شمار آیات واحادیث مبارکہ میں موجود ہے اسکو یہ بددماغ انسان بدترین سزا ٹھراتا ہے۔ اسکے کالم میں آگے وہ خرافات ہیں کہ قلم کو اس کے لکھنے پر راضی نہ کرسکا۔ اسی طرح ایک اور بوڑھا شیطان اسرار بخاری اپنے ایک کالم میں لکھتا ہے کہ ایک پاکستانی اداکارہ ـــ کو ہندوستان میں پزیرائی ملی جو ہمارے لئے فخر کا باعث ہے۔ آگے لکھتا ہے کہ چونکہ رقص اسکا فن ہے لہٰذا وہ مسجد میں باتگیں دینے سے تو اپنے فن کا مظاہرہ نہیں کرسکتی۔ بلکہ اسی رقص سے وہ ہمارا نام روشن کریگی۔ دیکھئے اس بے حیا انسان کو جو کتنی ڈھٹائی کیساتھ فحاشی کو سندِ جواز فراہم کرہا ہے۔ لیکن اس کے باوجود یہ ملکی ادب کا ستارہ شمار کیا جاتا ہے، اور بڑا قابل قدر جانا جاتا ہے۔

کچھ عرصہ پہلے کسی نے فحاشی کے خلاف پاکستانی سپریم کورٹ میں رٹ دائر کی کہ فحاشی کو روکنا چاہئے، اس کے بعد ایک کمیٹی بنائی گئی جو اس بارے میں رپورٹ دیگی،

(بقیہ صفحہ 39 پر)

نوید ہو ان سر فروش مجاہدین کو جن کے دم سے اسلام کی عظمت اور رفعت کو اللہ جل شانہ بلند کئے ہوئے ہیں اور بے شک یوم الحشر تک اسلام کی عظمت کو ثبات ہی ہے۔ صبح نو کے یہ ستارے۔۔۔اور کفار کی بوکھلاہٹیں۔۔۔یہ کفار کبھی نہیں جان سکتے کہ یہ عظیم ابطالِ امت، بظاہر سادگی کا پیکر مگر نورِ ایمان سے منور سینوں میں رب عظیم کی خوشنودی اور فلاحِ عظیم کی عظیم تر خواہش لئے، چٹان جیسے حوصلوں کے حامل، اللہ کے حواری اور اللہ کی جماعت کے یہ لوگ کتنے محترم و معتبر ہیں۔۔۔اللہ کے اذن سے یہ مجاہدین ان کفار کے لئے تباہی و بربادی ان کا مقدر کر دینے والے ہیں۔

اللہ سبحانہ وتعالیٰ کو کفار و منافقین سے دوستی نہیں بلکہ دشمنی محبوب ہے۔اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں:

يَٰٓأَيُّهَا ٱلنَّبِيُّ ٱتَّقِ ٱللَّهَ وَلَا تُطِعِ ٱلۡكَٰفِرِينَ وَٱلۡمُنَٰفِقِينَ ۗ إِنَّ ٱللَّهَ كَانَ عَلِيمًا حَكِيمًا (الاحزاب ،ایت ۱) ''اے نبی ﷺ اللہ تعالیٰ سے ڈرتے رہنا اور کافروں اور منافقین کا کہنا نہ ماننا ،بے شک اللہ تعالی جاننے والا اور حکمت والا ہے ''يَٰٓأَيُّهَا ٱلَّذِينَ ءَامَنُوٓاْ إِن تَنصُرُواْ ٱللَّهَ يَنصُرۡكُمۡ وَيُثَبِّتۡ أَقۡدَامَكُمۡ ۝٧ وَٱلَّذِينَ كَفَرُواْ فَتَعۡسًا لَّهُمۡ وَأَضَلَّ أَعۡمَٰلَهُمۡ ۝٨ (محمد ،۷،۸)''اے لوگوں جو ایمان لائے ہو ،اگر تم اللہ کی مدد کرو تو وہ تمہاری مدد کرے گا اور تمہارے قدم مضبوط جمادے گا ،رہے وہ لوگ جنھوں نے کفر کیا ان کے لئے ہلاکت ہے اور اللہ تعالیٰ نے ان کے اعمال کو بھٹکا دیا ہے۔''

باطل کی ریشہ دوانیاں اللہ تعالیٰ کی حکمتوں نصرتوں کے سامنے ہیچ ہیں۔پھر چاہے وہ مالی پر صلیبی حملہ کی قیادت کرنے والا لوئس چہار دہم کو پوتا ہو یا یہود ونصاریٰ کا دوسرا ہرکارہ۔۔۔شکست وذلت ان کا مقدر ہے۔فرانس کا اسلام دشمنی میں مالی پر چڑھ دوڑنا کچھ انوکھا نہیں ہے بلکہ فرانس اس سے پہلے الجزائر اور مراکش سمیت کئی اسلامی ملکوں پر قابض ہو کر مسلمانوں کے خلاف صلیبی جنگیں لڑچکا ہے ۔فرانس کے بارے میں ایک عربی مقولہ ہے :فرانس انگریزوں کی نسبت اسلام سے زیادہ دشمنی رکھنے والا اور مسلمانوں کے خلاف زیادہ بغض رکھنے والا ہے''۔

## مالی کا تاریخی پس منظر

سولہویں صدی عیسوی میں یہ افریقی خطہ اسلامی تمدن کا بیش قیمت گہوارا تھا ۔جس کی جڑیں سپین سے لے کر شمال اور مشرق میں وسط ایشیاتک پھیلی ہوئی تھیں۔مگر یہ خطہ صلیبی آندھی کی زد میں آگیا، مسلم اکثریت کا یہ علاقہ کسی مضبوط اور صالح قیادت کے فقدان کی وجہ سے استحکام سے خالی رہا اور فرانس کی نو آبادیات کا حصہ بن گیا۔۱۹۶۰ء میں فرانس کے قبضے سے آزادی حاصل ہوئی مگر یہ آزادی بھی برائے نام تھی۔

افریقہ کے ۹۰ فی صد مسلم آبادی والے ملک مالی میں فرانسیسی استعمار برابر مداخلت کرتا رہا۔مالی قدرتی طور پر قیمتی معدنی وسائل سے مالا مال ہے لیکن کمزور اور نا اہل سیکولر حکومت کی بدولت ان وسائل سے اپنے عوام کو مستفید نہیں کرسکا۔مالی کے دارالحکومت باماکو میں اس وقت چھ ہزار فرانسیسی مقیم ہیں اور مالی کے بیشتر سونے اور فاسفیٹ کے ذخائر پر قابض ہیں ،جب کہ خود مالی کے عوام انتہائی غربت کا شکار ہیں ۔مالی میں حکمران طبقہ کے بیش تر افراد امریکہ کے تعلیم یافتہ اور امریکی وفاداری کے حامل ہیں جیسا کہ بیش تر اسلامی ممالک کی حکومتوں میں صورت حال ہے۔یہ ذہنی غلام اپنے ملکوں میں امریکی ویورپی غلامی کا حق پورا کرتے ہیں۔

### مالی میں اسلامی امارت

مالی میں "توریگ" قومیت جو مالی، الجزائر، لیبیا اور صحارا تک پھیلی ہوئی ہے وہ شمالی مالی سمیت ان علاقوں پر مشتمل ایک علیحدہ ریاست بنانا چاہتی ہے اور اس کی تنظیم "قومی تحریک برائے آزادی" نے اوزاد کی آزادی کا اعلان کیا مگر یہ تنظیم سیکولر اور قوم پرست نظریات کی حامل ہے۔ اسلام پسندوں اور جہادی نظریات کی حامل جماعت "انصارالدین" نے این ایم ایل اے کی کھل کر مخالفت کی اور جہادی راستہ اپناتے ہوئے مالی کے بڑے شہروں "گاؤ" اور "ٹمبکٹو" پر یکے بعد دیگرے قبضہ کر لیا۔ ان کی طاقت سے خائف ہو کر 'قومی تحریک برائے آزادی' کی تنظیم نے ان سے معاہدہ کر لینے میں ہی عافیت جانی اور اوزاد کو 'اسلامی امارتِ اوزاد' قرار دے دیا۔ اسلامی شریعت کے باقاعدہ نفاذ سے یہاں جرائم کی شرح نہ ہونے کے برابر ہو گئی، صلیبی اور الحادی اس لئے انہیں افریقی طالبان کا نام دیتے ہیں۔ بعد ازاں ۵۰ ہزار آبادی والے شہر 'کونا' پر بھی جماعت انصارالدین کے مجاہدین نے قبضہ حاصل کر کیا جو دارالحکومت سے سات کلومیٹر دور ہے اور جنوبی مالی کا گیٹ وے بھی ہے۔ مالی کی امارتِ اسلامی میں اسلام کے اصولوں کے نفاذ سے وہاں کی مسلمان آبادی مسرور و مطمئن ہے مگر اسلام اور امت کے دشمنوں کو یہ بات راس نہ آئی۔

**مالی۔۔۔القاعدہ کا شفیق چہرہ:**

'القاعدہ برائے مغرب اسلامی' شمالی مالی میں کئی عشروں سے فعال ہے۔ انصارالدین مالی کی اسلامی اور عسکری جماعت ہے جو القاعدہ کے لئے ایسے ہی شفیق چہرہ ہے جیسے افغانستان میں طالبان القاعدہ قیادت کے لئے شفیق و مہربان بنے۔ موریطانیہ کی اعلیٰ اسلامی شوریٰ کی جانب سے طبی امداد اور خوراک کے ٹرک لے کر جانے والے قافلے کے ارکان نے ان کی تقوٰی اور ایمان کی عمدہ تصویر کشی کی۔ انہوں نے کہا کہ وہ ایک غمگسار گروہ کے ارکان ہیں جنہوں نے فقر اور جہاد کو اپنا رکھا ہے۔ سادگی کے پیکر ہیں، عام لوگوں پر مہربان یہ تقوٰی کی مثال اور مؤمنین اور صالحین کی جماعت ہے۔

ان کی فیاضی بہت متاثر کن ہے، سادگی کا پیغام دیتے یہ سادہ لباسوں میں ملبوس بھائی جن کی آوازیں نرم اور پست ہوتی ہیں، انہوں نے ہمیں یہ احساس دیا کہ ہم بطور مسلمان ان کے لئے ہر چیز سے زیادہ اہمیت رکھتے ہیں۔

**فرانس کا اسلامی امارت پر حملہ اور ظلم و ستم و لوٹ مار:**

ابلیس کے ٹولے کی اسلام دشمنی، شکست، ذلت اور عبرت بھی کم نہیں کر پاتی افغانستان سے شرمناک شکست پانے والے یہ جہلا ہر آن فتنہ وفساد اور شرانگیزی کے تانے بانے میں اپنی توانائیاں صرف کرتے ہیں اور ہر نیا دن ان کی شیطانیت کا نیا فتنہ ظاہر کرتا ہے۔ بالآخر شیطانوں نے سر جوڑ کر فیصلہ کیا اور مالی میں نافذ شریعت مطہرہ کو دہشت گردی قرار دیتے ہوئے اس کی بساط لپیٹ دینے کا فیصلہ کیا اور جنوری کے اوائل میں فضائی بمباری کا آغاز کر دیا۔ دوسری طرف زمینی افواج بھی مالی میں داخل کرا دیں۔ فضائی حملوں میں نہتے اور عام لوگوں کا جانی و مالی نقصان ہوا جب کہ مجاہدین پہلے ہی اس کے لئے پوری طرح تیار تھے اور محفوظ ٹھکانوں پر منتقل ہو چکے تھے۔

فرانس کے زمینی دستوں نے خاص طور پر دینی مدارس کے طلبہ اور علماء کرام کو نشانہ بنانا شروع کر دیا ہے۔ اسلام دشمنی میں اندھے فرانسیسیوں نے مالی کے فوجیوں پر مشتمل باقاعدہ ایک خصوصی ٹیم تشکیل دی ہے جو اسلامی مدارس کے طلبہ اور علماء کو قتل کرنے کا کام کرے گی۔ اس کے ساتھ ہی چھ سو ستانوے مدارس اور مساجد میں عربی زبان کی تعلیم اور درس قرآن پر بھی پابندی عائد کر دی گئی ہے۔ مدارس کے ۳۰ طلبہ کو بغیر کسی جرم کے ماورائے عدالت پھانسی پر لٹکا دیا گیا۔

انسانی حقوق کی بین الاقوامی تنظیم ایمنسٹی انٹرنیشنل نے حوالے سے بتایا کہ مالی میں جارح افواج نے درجنوں عام شہریوں کو قتل کر کے لاشیں گڑھوں میں پھینک دیں۔ اس کے ساتھ ہی یہ افواج توریگ قبائل کو اور عرب تاجروں کو خصوصی طور پر نشانہ بنا رہی ہیں کیونکہ مالی کی زیادہ تر تجارت ان عربوں کے دم سے ہے۔ لوٹ مار کے اس کام میں مالی کے عیسائی بھی بھرپور کردار ادا کر رہے ہیں۔

**گیارہ سو برس قدیم اسلامی لائبریری نذرِ آتش:**

صلیبیوں کا زمانہ قدیم سے ہی یہ وطیرہ ہے کہ مسلمانوں کے علمی ذخائر پر حملہ کر کے وہاں کے علوم و فنون تباہ کر کے ملیامیٹ کرنا یا کسی طرح سے ہتھیا لینا

تاکہ مسلمان اپنے اسلاف کے علمی اور تہذیبی ورثے سے محروم ہو کر کسی بھی نئی تہذیب سے مغلوب و مرعوب ہو جائیں۔ علم دوستی و تعلیم یافتہ کہلانے والے نام نہاد مہذب، درحقیقت علم کے دشمن اور انسانیت کے بھی دشمن ہیں، یہ انسانی اخلاقیات واقدار سے بھی قطعی ناآشنا ہوس اور مادیت پرستوں کے بے ہنگم ہجوم ہیں۔

اسلام کے دشمن اس فرانسیسی صلیبی ٹولے کی پشت پناہی میں مالی کے تاریخی شہر ٹمبکٹو کی قدیم ترین اسلامی لائبریری نذرِ آتش کر دی گئی۔ اس لائبریری میں محفوظ سونے کے پانی سے لکھے گئے مسلم دور کے خطوط اور مکتوبات راکھ کا ڈھیر بن گئے، جن کی قیمت لاکھوں ڈالرز سے بھی زیادہ تھی۔ اموی اور عباسی دور کے خطوط بھی اس لائبریری میں موجود تھے۔ اس عظیم نقصان پر وہاں کی مقامی خواتین نے بھی سوگ منایا۔ مقامی لوگوں کو دیگر اسلامی لائبریریوں کے تحفظ پر بھی خدشات ہیں۔ غیر ملکی میڈیا نے اس کی ذمہ داری مجاہدین پر ڈالنے کی پوری کوشش کی مگر سچ عیاں ہو کر ہی رہتا ہے۔

**مجاہدین کی جوابی حکمتِ عملی اور فرانس کی بوکھلاہٹ:**

افغانستان کے زخم چاٹتے سورما، مالی میں اس خیال میں آئے کہ یہ مفلوک الحال لوگ ایک ہی حملے میں ہمت ہار جائیں گے مگر حقیقت اس کے برعکس نکلی ۔۔۔ وہ یہاں مزید زخم لینے کی صریح غلطی کا ارتکاب کر بیٹھے۔ فرانس نے نہتے لوگوں پر تو مظالم ڈھائے لیکن مجاہدین اس حملے کے لئے پوری طرح سے تیار تھے۔ وہ فضائی حملوں سے قبل ہی اپنے ساز و سامان کے ساتھ محفوظ مقامات پر منتقل ہو چکے تھے۔ اس کے ساتھ ہی انہوں نے فرانسیسیوں اور ان کے اتحادیوں کی راہوں میں بارودی سرنگوں کے جال بچھا دئے۔ فرانس کی اندھا دھند بمباری سے ان کا ہی نقصان ہوا اور مجاہدین کے ان افواج پر جوابی حملوں نے دشمن کو حیرت و خوف کا شکار کر دیا۔

شروع میں غیر ملکی میڈیا نے مجاہدین کی شکست اور نقصانات کی دھوم مچائی مگر جلد ہی انہیں اس کی وضاحت دینا پڑی کہ وہاں جانے کے راستے محدود ہیں اور یہ فرانس کی افواج کوئی بھی علاقہ خالی نہیں کرواسکی ہیں۔ فرانس کے صدر نے بھی اپنی افواج کے مورال کی بلندی کے لئے وہاں کا دورہ کیا مگر بے سود ہی رہا۔ مجاہدین نے جاسوسی سے بچنے کے لئے ٹیلی فون سروس بھی معطل کر دی۔ بمباری اور نقصان سے بچنے کے لئے، حملہ کرو اور فوراً جگہ بدل دو، کی پالیسی اپنائی گئی ہے۔ یہی وجہ ہے کہ جلد ہی فرانس کو یہ تسلیم کرنا پڑا کہ اگر اس نے مالی میں مزید کچھ وقت فوج رکھی تو وہ مجاہدین کے جال میں پھنس جائے گی اور مزید تباہی اور ہلاکت سے دوچار ہو گی۔ فرانس نے یہ تسلیم کیا ہے کہ ''مالی کے جنگجو انتہائی تربیت یافتہ اور مضبوط تنظیم کے مالک ہیں، ان سے مالی کا قبضہ حاصل کرنا ہرگز آسان نہیں'' مجاہدین کی طرف سے فدائی حملوں کا فرانس کے پاس کوئی توڑ نہیں اور یہی وہ خوف ہے جو ان کی واپسی کی وجہ ہے۔ فرانس نے بین الاقوامی امداد کی اپیل بھی کی اپنی غنڈہ گردی کو طول دینے کے لیے، لیکن وہاں بھی اسے مایوسی کا سامنا رہا اور کوئی خاطر خواہ امداد نہیں مل پائی۔

**القاعدہ مجاہدین کے امارتِ اسلامی مالی میں تشکیلات**

لیبیا، الجزائر اور نائجیریا سے مجاہدین مالی پہنچ گئے ہیں اور صلیبیوں کو سبق سکھانے کے لیے یہ مجاہدین جو افریقی صحراؤں سے بخوبی مانوس ہیں۔ اللہ سبحانہ وتعالیٰ کی طرف سے مالی کے مجاہدین اور عام مسلمانوں کے لیے نصرت اور رحمت ہیں۔ ایک غزوہ میں رسول اللہ ﷺ نے سورج ڈھلنے کے بعد کھڑے ہو کر فرمایا:

''لوگوں دشمن کے مقابلے کی تمنا نہ کرو، اللہ تعالیٰ سے عافیت مانگتے رہو لیکن دشمنوں سے مقابلہ ہو جائے تو استقلال رکھو۔ اور یقین مانو کہ جنت تلواروں کے سائے میں ہے''۔

پھر آپ ﷺ نے کھڑے ہو کر اللہ تعالیٰ سے دعا کی کہ '' اے سچی کتاب کے نازل فرمانے والے، اے بادلوں کے چلانے والے اور لشکروں کو ہزیمت دینے والے اللہ! ان کافروں کو شکست دے اور ان پر ہماری مدد فرما''۔ (بخاری و مسلم)

جماعۃ القاعدۃ الجہاد برائے مغرب اسلامی کی امارتِ صحارا کے امیر یحیٰ ابوالھمام نے میڈیا سے گفتگو کرتے ہوئے بتایا کہ: ''مجاہدین نے جنگ کے لئے اپنی

صفوں کو منظم کرنے کی خاطر شہروں سے انخلا کیا ہے اور عنقریب وہ زیادہ غلبے اور طاقت کے ساتھ واپس آئیں گے۔ فرانسیسیوں نے حالات سے سبق حاصل نہیں کیا ہے اور آنے والے دنوں میں اسے بحرانوں کے دلدل میں دھنسادیں گے۔ ان شاء اللہ۔ اور مجاہدین ان تمام ممالک کو نشانہ بنائیں گے جو اس حملے میں شریک کار ہیں''۔

ادھر طالبان نے بھی جارح افواج کو خبر دار کیا ہے کہ مالی پر فرانسیسی جارحیت کے خطرناک نتائج برآمد ہونگے۔

موریطانیہ کے عالم دین اور اصول فقہ کے پروفیسر شیخ اخیار بن عمر سیدی نے بھی اس جارحیت پر مسلمانوں کو جہاد پر تحریض دی ہے اور انہیں ان کے فرض کا احساس دلایا ہے۔ موریطانیہ کے ۳۹ جید علماء نے مالی پر ہونے والے فرانسیسی حملے کے خلاف اور مسلمانوں پر اس جہاد کے فرض عین ہونے کے وجوب کو ثابت کرنے کے لیے متفقہ فتویٰ جاری فرمایا ہے۔

**امت کے وسائل پر نظر رکھنے والے دولت کے پجاری:**

در حقیقت مالی پر اس جارحیت کے دو مقاصد ہیں، ایک تو اللہ کی شریعت کو دوام ملنے سے روکنا اور دوسرے مالی کی دولت کو ہڑپ کرنا۔ اور مفاد کی اس جنگ میں تمام ابلیسی طاقتیں ایک دوسرے کی بھی دشمن ہیں۔ اس جنگ میں کفر کا اصل ہتھیار امتِ مسلمہ کے ذہنی غلام حکمران ہیں، جو غلام ابن غلام ہیں اور غلامی کے اتنے خوگر ہو چکے ہیں کہ وہ اپنے آقاؤں کی مرضی ومنشا پر کسی جنبش کے بھی متحمل نہیں ہیں اور یہی غلام ہی تو ہیں جو اسلام اور ایمانوں کے ساتھ ساتھ تمام امت کا بھی سودا کیے بیٹھے ہیں، محض چند روزہ زندگی کے عیش و آرام کے مزے لوٹنے کے لیے۔

اس ساری حرص وہوس کی بنیادی وجہ تو صلیبی صہیونی ذہن کی اسلام دشمنی اور شریعت کی فرماں روائی کا خوف ہی ہے۔ لیکن امت مسلمہ کے وسائل کی لوٹ کھسوٹ اور مسلمانوں کی دولت اور اموال پر قبضہ بھی کفار کے پیش نظر رہتا ہے۔ مالی میں بے پناہ قیمتی ترین معدنی وسائل ہیں جو ابھی تک مالی کے عوام کی قسمت نہیں بدل پائے ہیں، مالی دنیا میں سونے کے ذخائر رکھنے والا آٹھواں بڑا ملک ہے۔ ۲۰۰۶ میں مالی میں موجود سونے کی کانوں سے ۸۵۴۱۱ کلو گرام سونا نکالا گیا۔ اس کے علاوہ وہاں یورینیم کے وسیع ذخائر کے ساتھ تیل، ہیرے اور دیگر قیمتی معدنیات ہیں۔

**سیکولر ذہن کے حامل تجزیہ کار اور مالی پر صلیبی جارحیت:**

سیکولر ذہن کے حامل مگر مسلمانوں جیسے نام رکھنے والے بے دین دانشور، صلیبیوں کے بے دام غلام، صلیبیوں کی ذلت وشکست سے ناواقف عقل وخرد کے یہ اندھے، بظاہر تعلیم یافتہ مگر جہلا کے گروپ سے تعلق رکھتے ہیں۔ جو شعور سے خالی ہے وہ جہلا کے زمرے میں آتا ہے۔ یہ نام نہاد دانشور اور تجزیہ کار ایک طرف تو مالی میں مذہبی تشخص کی موجودگی اور پسندیدگی کی حقیقت کو تسلیم کرتے نظر آتے ہیں اور مالی میں شریعت کے نفاذ میں اسلامی تشخص کی موجودگی کی گواہی بھی دیتے ہیں، تو دوسری طرف اسلامی احکامات اور تعزیرات کا بھی کھلے عام مذاق اور جبری سزاؤں سے اس کو تعبیر کر رہے ہیں۔ سمجھ سے بالاتر ہے کہ یہ کس قبیل کے لوگ ہیں اور کیا کہنا چاہتے ہیں؟

ان عقل رکھنے والے بے شعوروں کو افغانستان کے وہ بوسیدہ حال ولباس فقیر منش اللہ کے مقرب بندے بھول چکے ہیں جنہوں نے اس سیکولر دماغوں کے عالم پناہ امریکہ کو اپنی اسی سادگی اور فقر میں اللہ رب العزت کے حکم سے ہزیمت انگیز شکست سے دوچار کیا۔ ان مادہ پرست، دانش فروشوں، پر یہ حکم الٰہی صادق آتا ہے: وَمَن كَانَ فِي هَٰذِهِۦٓ أَعۡمَىٰ فَهُوَ فِي ٱلۡأٓخِرَةِ أَعۡمَىٰ وَأَضَلُّ سَبِيلٗا (بنی اسرائیل، ۷۲) ''اور جو کوئی اس دنیا میں اندھا بن کر رہا تو پس وہ آخرت میں بھی اندھا ہی رہے اور راستہ پانے میں اندھوں سے بھی زیادہ ناکام''

یہ حاملینِ عقل وخرد مگر شعور میں ''غافلین'' میں شمار تجزیہ کار امریکہ اور اس کے ۱۵۰ اتحادیوں کی جدید ترین لاؤ لشکر سے لیس ۱۲ برس پر مشتمل ذلت ورسوائی کی داستان الم کو کھلی آنکھوں سے دیکھ کر بھی جاننے سے قاصر ہیں۔ یہ اللہ کے منکر، اللہ کی کبریائی کو کیا جانیں؟ یہ تو ظاہری آنکھ سے دیکھنے والے

صرف ظاہری طاقت پر نظر رکھتے ہیں ۔۔۔یہ اللہ کے دین کی سربلندی اور عظمت ورفعت کو کیا سمجھیں گے ؟صلیبیوں کے طریقہ تعلیم پر "علم "کی منازل طے کرنے والے صلیبیوں کے پجاری ،مغربی تقلید کے پیروکار قلم کار، کیا جانیں کہ بندہ مومن اللہ جل شانہ کی کن کن رحمتوں کے عظیم سائے میں فتح ونصرت کے علم بلند کرتا ہے۔ہر دور میں فراعنہ وقت کو اپنی قوت و شوکت پر بہت ناز ہوتا ہے مگر یہ غرور ہر بار ہی پیوندِ خاک غرق ونابود ہوتا ہے ۔مگر یہ کچھ بھی شعور نہیں رکھتے ۔۔۔یہ پھر بھی وہی کلام کرینگے جو ان کے صلیبی آقا مناسب جانیں گے۔

کامیابی کا پیمانہ کیا ہے وہ اس مومن وصالح مجاہد کے الفاظ سے عیاں ہے جو مالی کے جہاد میں شریک ہے اور جسکا نام ابو محمد عطیۃ اللہ ہے:

"یہاں موجود مجاہدین کامیابی یا شہادت چاہتے ہیں اور یہ دونوں اچھائیوں میں سے ایک ہے ،ہم نے دنیا میں جو کچھ تھا وہ سب ان کے لیے چھوڑ دیا ہے اور اب یہ سب کیوں اس مبارک امارت کو ختم کرنے پر تلے ہوئے ہیں ؟کیا اس کا گناہ صرف اتنا ہے کہ یہ شریعت کا نفاذ چاہتی ہے ؟مسلمانوں پر یہ جنگ کیوں مسلط کی گئی ؟ہمارا دشمن کیا کرلے گا؟ہمیں قتل کیا جاتا ہے تو ہم شہید ہیں،اگر ہم گرفتار ہوگئے تو یہ ہماری سیاحت ہے ،اگر زندہ رہے تو جہاد کرتے ہوئے ہم غالب ہیں۔ان شاءاللہ "حدود دانش کے لوگ اپنی دانش کے گھوڑے دوڑاتے ہیں اور پیش گوئیاں بھی کرتے ہیں اس سب سے قطع نظر ،وقت ،حالات اور واقعات کی ڈور اللہ واحد وقہار کے ہاتھ میں ہے ،اسی کی تدبیر اور اسی کی حکمت پر اگلا نقشہ اس کرہ ارض پر وقوع پذیر ہو گا۔

**بقیہ چیدہ چیدہ**

اس کمیٹی میں ایک مشہور کالم نگار انصار عباسی کے بقول پانچ ان خواتین کو شامل کیا گیا جن میں سے ہر ایک کسی غیر اخلاقی کاموں میں ملوث تھی ،ایک کے بارے میں لکھا ہے کہ وہ ایئرپورٹ پر اس حالت میں پکڑی گئی کہ اس کے پاس شراب کی بوتلیں تھی۔آپ سوچیئے کہ ایسی کمیٹی فحاشی پر کیا قابو پالینگے !!!!

جب بات چلی تو صحافت کیساتھ سیاست کا بھی ذکر ہونا چاہئے ،سیاستدان اور انکی رنگا رنگی سے تو ہر پاکستانی کسی حد تک باخبر ہے ،کیونکہ سیاستدانوں کی فحاشی ،عریانی اور بے حیائی پر تو مستقل مصنفات تحریر ہوئی ہیں۔گزشتہ دنوں مسلم لیگ قاف ثقافتی ونگ نے ایک "ثقافتی میلہ" کیا جس میں رقص وسرور و۔۔۔۔کی خوب نمائش کی گئی۔

**بقیہ خبر نما از صفحہ ۴۴**

ایک برطانوی ادارے "برٹش کونسل" نے اپنے ایک سروے میں کہا ہے کہ پاکستانی نوجوانوں کے ۹۴ فیصد نے جمہوریت کو مسترد کیا اور اس کی جگہ شریعت کا مطالبہ کیا ہے۔

پرویز مشرف نے اپنے ایک انٹرویو میں کہا کہ میں نے ڈرون حملوں کی اجازت دی تھی، لیکن ساتھ یہ شرط لگائی تھی کہ ہدف اس وقت نشانہ بنایا جائے جب وہ اکیلا ہو تا کہ دوسرو لوگوں کو نقصان نہ پہنچے۔

ایسی جمہوریسلطنت جو مسلم اور کافر ارکان سے مرکب ہو وہ تو غیر مسلم (سلطنتِ کافرہ) ہی ہو گی ۔(ملفوظات تھانوی صفحہ ۲۵۲)

# امن اور اقتصاد

مولانا گل محمد صاحب باجوڑی

الحمد لله رب العالمين والصلاة والسلام على سيد الأنبياء والمرسلين محمد واله وأصحابه أجمعين ،أمابعد : فأعوذبالله من الشيطٰن الرجيم، بسم الله الرحمٰن الرحيم ''فليعبدوا رب هذاالبيت الذى أطعمهم من جوع وأمنهم من خوف '' ( قريش)

ہر انسان کی خواہش ہوتی ہے کہ اس کو امن میسر آئے اور اس کا اقتصاد برابر ہو، چنانچہ اس کی حصول کیلئے وہ مختلف منصوبے اور تدابیر اختیار کرتا ہے اور طرح طرح کے اسباب بروئے کار لاتا ہے ، لیکن اکثر لوگ اس کے حصول میں کامیاب نہیں ہوپاتے کیونکہ وہ اسباب میں مادیات کو استعمال کرتے ہیں یعنی زوروطاقت ،فوج، پولیس،توپخانہ ،راکٹ، ٹینک ،اور جہاز تک استعمال کرتے ہیں، مگر امن پھر بھی نہیں لاسکتے تو جب تمام عالم کے سامنے یہ بات روز روشن کی طرح واضح ہوگئ کہ ظاہری دنیاوی اسباب کے ذریعے امن قائم ہونااور اقتصاد کابہتر ہونا ممکن نہیں توچاہئے کہ لوگ اس کے حصول کیلئے وہ راہ اپنالیں جواللہ تعالیٰ نے اپنے قرآن میں اور رسول اللہ ﷺ نے اپنی احادیث مبارکہ میں بیان کیاہے، ذیل میں اسی سلسلے کے چند مباحث بیان کئے جارہے ہیں:

## ۱۔امن کا معنیٰ اور مقصد

امن کامطلب یہ ہے کہ بندہ اس پر مطمئن ہو کہ اسے اچھی زندگی ملی ہے اوراس کے جان مال،دین ومذہب،عزت وآبرو سب محفوظ ہیں اور اسے اپنے دین پر چلنے اور عمل پیرا ہونے میں کوئی رکاوٹ نہیں ہے یہ امن کی پہلی قسم ہے اس قسم کوامن دنیوی سے تعبیر کرتے ہیں۔دوسری قسم امن اخروی ہے اوروہ یہ ہے کہ انسان آخرت کے عذاب سے بچ کر فلاح سرمدی اور نعیم ابدی کا مستحق بنے،وقلیل ماھم۔

## ۲۔امن کے فوائد اور بدامنی کے نقصانات

جب کسی خطے میں امن ہوتووہاں کے لوگ خوشحال ہوتے ہیں،ہر طرف خوشی ہی خوشی ہوتی ہے ، خوشی کے پھول کھلنے لگتے ہیں ،ہر ذی روح خوش نظر آتا ہے ،اور جس خطے کا امن خراب ہو تووہاں ہر طرف بے چینی ،افراتفری ،قتل وغارت ،چوری، ڈاکے کابازار گرم ہوتاہے۔لوگوں کے کاروبار متأثر ہوتے ہیں فضا میں تعفن اور آلودگی ہوتی ہے ذی روح توکیابے جان چیزیں بھی اس بدامنی کا شکار ہوتی ہیں ۔خوشی،امن وراحت اور چین وسکون کانام تک نہیں ہوتا۔

## ۳۔امن واقتصاد اللہ تعالیٰ کی بڑی نعمتیں ہیں

یوں تو انسان پر اللہ تعالیٰ کی نعمتیں اتنی زیادہ ہیں کہ اس کو گننا یااس کا اندازہ کرنا انسانی قدرت سے بالاتر ہے حق تعالیٰ شانہ کا ارشاد ہے: وَإِن تَعُدُّواْ نِعْمَتَ اللّهِ لاَ تُحْصُوهَا ۔۔۔الاٰیۃ ترجمہ:اور اگر اللہ کے احسان گننے لگو تو شمار نہ کر سکو (سورہ ابراہیم: ۳۴) تاہم ان نعمتوں میں سے امن واقتصاد بھی ہیں۔ اللہ تعالیٰ نے قریش پر اپنی انعامات کا ذکر کرتے ہوئے امن واقتصاد کاذکر کیاہے،سورہ قریش ایت نمبر میں ہے :{الَّذِیْ أَطْعَمَہُم مِّن جُوعٍ وَآمَنَہُم مِّنْ خَوْفٍ }ترجمہ:جس نے ان کو بھوک میں کھانا کھلایااور خوف سے امن بخشا۔(سورہ قریش ایت ۴)

اسی طرح اللہ تعالیٰ قوم سبا پر اپنی نعمتوں کے سلسلے میں بیان فرماتے ہیں {لَقَدْ كَانَ لِسَبَإٍ فِيْ مَسْكَنِہِمْ آيَۃٌ جَنَّتَانِ عَن يَمِيْنٍ وَشِمَالٍ ۔۔۔الاٰیۃ }ترجمہ:(اہلِ)سبا کیلئے اُن کے مقامِ بودوباش میں ایک نشانی تھی (یعنی) دو باغ (ایک) داہنی طرف اور (ایک) بائیں طرف۔(سورہ سبا آیت نمبر:۱۴)اس ایت کریمہ میں اللہ تعالیٰ نے اپنی نعمت یعنی ان کو بہتر اقتصاد عطاکرنے کا ذکر کیاہے ایک اور ایت کریمہ میں اللہ تعالیٰ نے ان کوپرامن ماحول عطاکرنے کا ذکر کیاہے چنانچہ ارشاد گرامی ہے: {سِيْرُوا

فِيْهَا لَيَالِيَ وَأَيَّاماً آمِنِيْنَ }رات دن بے خوف وخطر چلتے رہو۔(سورہ سبا آیت نمبر:۱۸)

## ۴۔مختلف وجوہات سے امن اور اقتصاد کی اہمیت

پہلے ہم یہ بات بیان کر چکے ہیں کہ تمام انسان امن اور اقتصاد کی بحالی چاہتے ہیں، خصوصاً امن کے لئے ،کیونکہ اقتصاد کا بھی زیادہ تعلق امن کیساتھ ہوتا ہے ،اور یہ اقتصاد سے بھی زیادہ ضروری ہے ،کیونکہ ہر انسان چاہتا ہے کہ وہ کسی ایسی جگہ میں زندگی گذارے جہاں امن ہو ،سکون ہو اور بد امنی نہ ہو اور یہ صرف انسان کی نہیں؛ بلکہ دیگر زندہ سر بھی یہی خواہش رکھتے ہیں کہ وہ پر امن زندگی گزارے اور خطرات سے محفوظ ہوں اور ہر چیز اپنے بچاؤ اور حفاظت کے لئے کچھ نہ کچھ اختیار کرتا ہی ہے ،سو اگر یہ حق تمام جانداروں کو حاصل ہے تو کیا ہم بشری حقوق سے قطع نظر ایک جاندار ہونے کی حیثیت سے بھی اپنے دفاع کا حق محفوظ نہیں رکھتے ،کیونکہ ہر کوئی جانتا ہے کہ ہم جو جنگ لڑ رہے ہیں وہ ایک دفاعی جنگ ہے ،اپنے دین کی دفاع کے لئے ،اسلام کی دفاع کے لئے، قرآن کی حفاظت کے لئے ،اپنے دینی اقدار کی دفاع کی جنگ ،اپنے اعراض کی دفاع کی جنگ اور پنے اموال اور حقوق کی لڑ رہے ہیں، لہٰذا ہم یہ حق بہر حال محفوظ رکھتے ہیں۔

امن اور اقتصاد کے لئے انبیاء کرام علیہم السلام نے دعائیں مانگی ہیں جیسے کہ قرآن پاک میں حضرت ابراہیم علیہ السلام کی دعا نقل کہ ہے {رب اجعل ھذا بلداً اٰمناً ورزُق اہلہ ُ من الثمراتِ }(البقرہ،۷۶)یعنی اے پروردگار اس شہر کو امن کا گھوارہ بنادے اور اسکے باشندگان کو میوہ جات عطا فرما۔اسی طرح نبی کریم ﷺ نے مدینہ طیبہ میں امن وامان کے لئے دعائیں کی ہے۔

نبی کریم ﷺ نے انتہائی درجہ کی تاکید کیساتھ امن کی اہمیت بیان کی ہے جیسا کہ ایک جگہ منقول ہے کہ آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا ''من بات آمناً فی---معافیً فی بدنہ عندہ ُ قوتُ یومِہ فکأنما حیزت لہ ُالدنیابحذافیرھا'' کہ جو شخص امن وامان کیساتھ اپنے وطن میں ایک رات گزارے تو گویا کہ اسے پوری دنیا دی گئی۔

نبی کریم ﷺ کا ارشاد مبارک ہے ''المسلم من سلم المسلمون ِ من لسانہ ویدہ والمومن ُ من امنہ الناس ُ علیٰ دمائھم و اموالھم ''(الترمذی ،والنسائی ،مشکوٰۃ )یعنی حقیقی مسلمان وہ ہے جس کی زبان اور ہاتھ سے اور مسلمان محفوظ ہوں،اور حقیقی مومن وہ ہے جسے لوگ اپنے جان اور اموال کے بارے میں امین سمجھے۔

قرآن وسنت میں کسی مسلمان کے قتل پر سخت عذاب کی وعیدیں بیان کی گئی ہیں، اور یہ تمام اس لئے کہ دنیا میں امن وامان ہو اور مسلمان کی جان ومال محفوظ ہو۔

شریعتِ اسلامیہ نے حدود وقصاص اور تعزیرات مقرر کی ہیں،اور ان میں فلسفہ یہ ہے کہ دنیا میں ان وامان ہو۔لوگوں کے اموال اعراض اور اذہان مفسد اشیاء سے محفوظ رہیں۔

## ۵۔امن اور اقتصاد کی بحالی کے اسباب

پوری دنیا امن واقتصاد کی بہتری چاہتی ہے ،لیکن امن اور اقتصاد کے اسباب سمجھنے میں غلطی کرتے ہیں ،اللہ جل شانہ اور رسول کریم ﷺ نے امن کے کچھ اسباب ذکر فرمائے ہیں۔

ارشاد ربّانی ہے {الذین آمنو ا ولم یلبسو ا ایمانھم اوٗلئک لھم الامن ُ وھم مھتدون}(سورۃ الانعام ،۸۲)۔اس آیت کریمہ میں امن کے دو سبب ذکر کئے گئے ہیں (۱) ایمان (۲) شرک سے اجتناب۔ جبکہ سورۃ نور میں امن کے تین اسباب ذکر کئے گئے ہیں (۱) ایمان (۲) عملِ صالح (۳) ایک اللہ کی اطاعت کرنا

اسی طرح باری تعالیٰ نے اقتصاد کے اسباب بھی ذکر فرمائے ہیں جیسے کہ ارشاد ہے{ولو انھم اَقامو التوٰرۃ والانجیل َ وما اُنزِ لَ الیھم من رّبھم لاکلوا من فوقھم ومن تحتِ اَرجُلھم }(سورۃ المائدہ ،۶۶)ترجمہ:اگر یہ لوگ تورات انجیل اور اس کتاب پر عمل کریں جو انکی طرف بھیجی گئی ہے تو یقینایہ لوگ رزق پائینگے اپنے اوپر کی جانب سے اور اپنے پاؤں کے نیچے سے بھی۔

اس آیت کریمہ میں اللہ تعالیٰ نے اقتصاد کا ایک سبب ذکر فرمایاہے یعنی اللہ تعالیٰ کی کتاب پر عمل کرنا،ایک دوسری آیتِ کریمہ میں ارشاد ہے {ولو اَن ٓاھل القُرٰی آمنو ا واتقو ا لفتحنا علیھم برکات ٍ من السماء والارض }(سورہ اعراف،۹۶)ترجمہ :اگر بستیوں والے ایمان لاتے اور تقوٰی اختیار کرتے تو ہم ان پر آسمان اورزمین کی طرف سے اپنی برکتیں نازل کر لیتے ۔اس آیت کریمہ میں اقتصاد کی دو علّتیں ذکر کی گئی ہیں (۱)ایمان(۲)تقوٰی

سورہ نور میں بھی اقتصاد کی بہتری کا ایک سبب ذکر کیا گیاہے اور وہ ہے استغفار، جس سے اقتصاد میں بہتری آتی ہے۔

### انصاف اور شرعی نظام میں جانوروں کے لئے بھی امن ہے

شرعی نظام میں جس طرح انسانوں کو امن وامان حاصل ہوتا ہے ،اسی جانور اور دیگر چرند وپرند بھی اس نظام کے برکات سے محروم نہیں ہوتے ، تاریخ کی کتابوں میں محمد بن عیینہ چرواہے کا قصہ نقل ہے ۔یہ شخص عمر بن عبد العزیز کے زمانے میں بھیڑ بکریاں چراتا تھا،اور تمام مویشی جنگلی جانوروں کے ساتھ اکٹھے چرتے تھے ،ایک دن کسی بھیڑیے نے ایک بھیڑ پر حملہ کردیا ،اس پر موسیٰ بن ایمن نے انا للہ وانا الیہ راجعون پڑھا،اور دل میں خیال آیا کہ شاید وہ نیک انسان وفات پاچکا ہے جس کا دور امن کا دور تھا،بعد میں جب اس نے حساب کرکے معلوم کیا تو واقعی اسی دن عمر بن عبدلعزیز رحمہ اللہ کی وفات ہوچکی تھی۔(البدایہ والنھایہ )

جب مہدی علیہ السلام کا ظہور ہو گا تو اس وقت چونکہ اسلامی نظام ، عدل وانصاف کا دور دورہ ہو گا اس وجہ سے پوری دنیامیں امن وامان ہو گا،اور طرف رزق کی فراوانی ہو گی اور اتنی عیش عشرت ہو گی کہ جو لوگ اس وقت زندہ ہونگے وہ یہ خواہش ظاہر کرینگے کہ کاش !ہمارے جو آباؤ اجداد پہلے وفات پاچکے ہیں وہ آج زندہ ہوتیں ،ایک حدیث شریف میں ارشاد ہے کہ ’’فیملأ بہ الارض ُ قسطاً و عدلاً ‘‘یعنی زمین عدل وانصاف سے بھر دی جائیگی اور ایک روایت میں اس طرح کے الفاظ ہیں ’’فیرضی عنہ ساکن الارض و ساکن السماءِ ‘‘کہ زمیں و آسمان کے ساکنین ان سے راضی ہونگے ۔(رواہ الحاکم وقال صحیح مشکوٰۃ جلد ۲، صفحہ ۴۷۱ )

اسی طرح عیسیٰ علیہ السلام کے زمانے میں بھی امن واقتصاد کی حالت بہت اچھی ہوگی ،اور اللہ تعالیٰ بہت برکتیں نازل فرمائینگے ،اور انسانوں کے دلوں سے بغض وعداوت نکل جائیگی ، صحیح مسلم کی کتاب الفتن میں ایک روایت ہے ’’لیس بین اثنین عداوۃ‘‘یعنی لوگوں کی آپس میں بغض وعداوت ختم ہوجائیگی ۔جبکہ بخاری شریف اور مسند احمد میں ایک روایت اس طرح بھی ہے کہ جو زہریلے جاندار ہونگے ان کے زہر کی خاصیت ختم ہو جائیگی ،سانپ ، بچھوں وغیرہ لوگوں کو ڈسنا چھوڑدیں گے چھوٹا بچہ بڑے سانپ کیساتھ کھیلے گا، چھوٹی بچھی شیر کو نقصان پہنچا سکے گی اوروہ اس کو نقصان نہیں پہنچاسکے گا، بھیڑیا بھیڑ، بکریوں کو کوئی نقصان نہیں پہنچائے گا، روئے زمین پر ایک اللہ کی عبادت ہو گی، جنگیں ختم ہو جائیں گی ، پھلوں میں اتنی برکت ہو گی کہ انار کے ایک دانے سے پوری جماعت کھائے گی ،اوراس کے چھلکے تلے ان کو سایہ ملے گا،دودھ میں برکت ہو گی ایک اونٹنی کا دودھ کئی جماعتوں کیلئے کافی ہو گا،اسی طرح

